www.paksociety.com

# MASALA
## TV FOOD MAGAZINE

HUM
مصالحہ

Volume 9 - Issue 90 January 2017

# Content

# اداریہ

قارئین محترم

السلام وعلیکم!

سب سے پہلے قارئین کو اس دُعا کیساتھ نئے سال کی بے حد مبارکباد کہ یہ سال بخیریت دعافیت گزرے اور اللہ تعالیٰ اُمت مسلمہ بالخصوص میرے ہم وطنوں کو اپنے حفظ وامان میں رکھے۔

نئے سال کیساتھ مصالحہ بھی اپنے نویں سال کے سفر میں قدم رکھ رہا ہے۔ الحمد اللہ سال 2016ء بھی ''مصالحہ ٹی وی فوڈ میگزین'' کیلئے کامیابیوں اور کامرانیوں کا سال ثابت ہوا۔ اس سال ہم نے اپنے لئے کامیابی کے جو ہدف مقرر کئے تھے وہ بھرپور انداز سے حاصل کئے۔ ہماری محنت' کارکردگی اور جہد مسلسل نے ''مصالحہ ٹی وی فوڈ میگزین'' کو عوامی سطح پر جو مقبولیت بخشی وہ کسی سے پوشیدہ نہیں۔ ''مصالحہ ٹی وی فوڈ میگزین'' جو اپنے اجراء کے فوراً بعد ہی سے پاکستان کا سب سے بڑی تعداد میں چھپنے والا میگزین قرار دیا گیا ہے' نے اس سال بھی کئی مرتبہ چند ہی دنوں میں مارکیٹ سے کا پیاں ختم ہونے کا اعزاز حاصل کر کے اس بات پر تصدیق کی مہر ثبت کردی کہ ''مصالحہ ٹی وی فوڈ میگزین'' آج بھی پاکستان کا سب سے مقبول فوڈ میگزین ہے۔

ہم نیٹ ورک کی پبلکیشنز میں شامل اس کی مایہ ناز کک بکس لائیو ایٹ نائن' ہانڈی اور مصالحہ مارننگز کی شاندار کامیابی کے بعد اس سال ہم نے اپنے قارئین کے میٹھے ذوق کی تسکین کی کیلئے ''من پسند مصالحہ' زڈیزرٹس'' شائع کی۔ مختصر مدت میں ہی اس کتاب کا انتہائی مثبت ردعمل سامنے آیا ہے جبکہ باقی تینوں کتب کی مانگ میں بھی تیزی سے اضافہ ہو رہا ہے۔ قارئین کی جانب سے بخشا گیا یہ حوصلہ ہمیں مزید کتابوں کے اجراء کی جانب راغب کر رہا ہے۔ انشاء اللہ اس سال ہم اپنی نئی کاوش کے ہمراہ آپ کے سامنے ہوں گے۔

''مصالحہ ٹی وی فوڈ میگزین'' کا تذکرہ چیف ایڈیٹر سلطانہ صدیقی کے بغیر ادھورا ہے جو نہ صرف ہر قدم پر ہماری رہنمائی کرتی ہیں بلکہ گاہے بگاہے میگزین کی بہتری کیلئے انتہائی مفید مشورے بھی دیتی ہیں۔ مجھے اُمید ہے کہ سلطانہ آپا مستقبل میں بھی میری اور میری ٹیم کی اسی طرح سے رہنمائی کرتی رہیں گی۔ یہاں سینئر ایگزیکٹو وائس پریذیڈنٹ اطہر وقار عظیم کا تذکرہ اس لئے ضروری ہے کہ اُن کی رہنمائی کے بغیر آگے بڑھنا دشوار نظر آتا ہے۔ ''مصالحہ ٹی وی فوڈ میگزین'' آئندہ بھی اُن کے تجربے سے فیضیاب ہوتا رہے گا۔

ہماری کامیابیوں کا اصل سہرا قارئین کے سر جاتا ہے جنھوں نے ہمیشہ ہماری کاوشوں کو سراہا اور مثبت وتعمیری تنقید کے ذریعے ہماری بھرپور رہنمائی کی۔ ہم پرعزم ہیں کہ اس سال بھی اپنے قارئین کیلئے بہتر نہیں بلکہ بہترین کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے اور انشاء اللہ ''مصالحہ ٹی وی فوڈ میگزین'' کا نام ومقام بلند سے بلند تر ہوگا۔ (آمین)

**ادارہ**

چیف ایڈیٹر: سلطانہ صدیقی     جوائنٹ ایڈیٹر : شازیہ انوار
ایڈیٹوریل اسسٹنٹ: نصر خان' سینئر ویژولائزر : سید نبیل احمد' ڈیزائنر : یوسف رضوی' فوٹوگرافی : احسن قریشی' حارث عثمانی
ایڈورٹائزنگ منیجر: منور حسین بھٹی munawar.h@masalatv.tv فون: 0333-3222353 ڈسٹری بیوٹر : رہبر نیوز ایجنسی 0333-2168390 پرنٹر : یونی پرنٹ
ہم نیٹ ورک لمیٹڈ: بلڈنگ نمبر 10/11' حسن علی اسٹریٹ' متصل آئی آئی چندریگر روڈ' کراچی 74000 یو اے این نمبر: 111-486-111
مزید معلومات کیلئے رابطہ کریں: shazia.anwar@hum.tv آن لائن خریداری کیلئے رابطہ کریں: http://www.masala.tv/masalamag/



EDITORIAL

# "کافی" سات بیجوں سے پوری دنیا تک

کافی کی دریافت کے ساتھ بہت سی دلچسپ کہانیاں منسلک ہیں

تحریر: شازیہ انوار

یہ کہانی ہے کالدی نامی چرواہے کی جو اسوقت انتہائی حیران نظر آیا جب اسکی بکریاں آس پاس کی جھاڑیوں کے کچھ بیج کھانے کے بعد اُچھلنے کودنے لگیں۔ اسی کشش و پیچ میں اس نے بھی وہ بیج کھائے اور اسکی اپنی کیفیت بھی یہی ہونے لگی۔ یہ کافی کے بیج تھے جس میں سرور انگیز کیفیات پائی جاتی ہیں' اس واقعے کو ہم کافی کی دریافت قرار دے سکتے ہیں۔ ایک روایت کے مطابق 15ویں صدی میں بابا بودن نامی ایک فقیر عربستان کے ملک یمن سے کافی کے 7 بیج کمر بند میں چھپا کر ہندوستان کے شہر میسور پہنچے جہاں سے یہ ساری دنیا میں پھیل گئے۔

ایک دوسری روایت کے مطابق یہ داستان ایتھوپیا کے پہاڑی علاقوں سے شروع ہوتی ہے جہاں "کافی عرابیکا" نامی کافی کے جنگلی پودے پائے جاتے ہیں۔ آج دنیا بھر میں کافی کی کل پیداوار کے دو تہائی حصے اسی قسم کے پودے سے حاصل ہوتے ہیں۔ لوگوں نے کافی کے بیجوں سے مشروب بنانا کب شروع کیا' اس بارے میں تاریخ خاموش ہے۔

نیدرلینڈز کے چند تاجروں نے 1616ء میں کافی کے بیج حاصل کئے' پھر آج کے سری لنکا اور اسکے وقت کے جاوا میں اسکی کاشت شروع کی گئی۔ 1706ء میں نیدرلینڈز کے تاجروں نے کافی کا ایک پودا جاوا سے نیدرلینڈز کے شہر ایمسٹرڈیم تک پہنچا کر اسکا باغ لگایا۔ یہاں سے چند پنیریوں کو جنوبی اور وسطی امریکہ کے نیدرلینڈز کے زیر حکومت علاقوں تک پہنچایا گیا۔ 1741ء میں ایمسٹرڈیم کے حاکم نے فرانس کے بادشاہ لوئیس (14) کو کافی کا ایک پودا تحفتاً دیا۔ بادشاہ کے حکم پر اسے پیرس کے شاہی باغ کے "گرین ہاؤس" میں لگایا گیا۔

فرانسیسی تاجروں نے اسے تجارت کا عمدہ ذریعہ جانتے ہوئے کافی کے بیج اور پودے خرید ے اور یونین نامی جزیرے پر کافی کے باغات لگانے کی ناکام کوشش کی کیونکہ ان میں سے صرف ایک ہی پودا بچا۔ اس پودے سے 15000 بیج حاصل ہوئے جن سے 1720ء میں ایک باغ لگایا گیا۔ اس وقت کافی کے پودوں کو اتنا بیش قیمت سمجھا جاتا تھا کہ جو شخص ایک بھی پودا کا شاخ وہ سزائے موت کا مستحق ٹھہرتا۔

فرانسیسی بحریہ کے ایک آفیسر گبرئیل مستھیو نے کافی کے ایک پودے کو مارتینیق پہنچا کر اسے وہاں اپنی زمین پر لگانے کا عزم کیا۔ مئی 1732ء میں وہ پیرس میں موجود پودے کی ایک پنیری لے کر مارتینیق روانہ ہوا۔ گبرئیل نے دوران سفر پودے کو محفوظ رکھنے کیلئے اسے شیشے کے صندوق میں رکھا۔ بے شمار مشکلات جھیلنے کے بعد وہ پودا صحیح سلامت مرتینیق پہنچ ہی گیا۔ وہاں کا موسم کافی کی کاشت کیلئے نہایت اچھا تھا لہٰذا اس پودے سے بے شمار بیج اور پنیریاں حاصل کی گئیں۔ ایک مصنف کے مطابق "اس ایک ہی پودے کے بیج تقریباً تمام امریکی ممالک میں بھیجے گئے سوائے برازیل' فرنچ گویانا اور سرینام کے۔" ایمسٹرڈیم والے پودے کی پنیری سے اُگائے ہوئے کئی پودے سرینام میں موجود تھے' البتہ اُن پر متواتر پہرا تھا تاکہ اسے چرایا نہ جا سکے۔ 1722ء میں ایک مجرم سزا سے بچنے کیلئے فرنچ گویانا سے سرینام بھاگ گیا' وہاں اس نے کافی کے چند بیج چوری کئے۔ اس واقعے کی خبر سن کر فرنچ گویانا کی حکومت نے اسے ان بیجوں کے بدلے میں بری کرنے کی پیشکش کی۔ مجرم اس شرط کو مان گیا اور بیجوں سمیت فرنچ گویانا لوٹ آیا۔ اسوقت تک برازیل کے لوگ کافی کے بیج حاصل کرنے میں ناکام تھے' پھر سرینام اور فرنچ گویانا کی حکومتوں کے درمیان سرحد کے بارے میں جھگڑا پھوٹ پڑا۔ اس پر برازیل کی حکومت سے درخواست کی گئی کہ وہ معاملہ طے کرنے کیلئے ایک درمیانی کو فرنچ گویانا بھیجے' لہٰذا میلو پالیٹا نامی ایک فوجی آفیسر جھگڑا نمٹانے اور کافی کے بیج لانے کی غرض سے وہاں روانہ ہوا' میلو پالیٹا دونوں ملکوں کے درمیان صلح کرانے میں کامیاب رہا۔ اظہار تشکر کے طور پر گورنر فرنچ گویانا نے میلو پالیٹا کیلئے ضیافت کا اہتمام کیا۔ گورنر کی بیوی نے کافی کے بیج اور پنیری ایک گلدستے میں چھپا کر اسے تحفتاً پیش کئے' جسکے ذریعے 1772ء میں کافی کی کاشت برازیل میں شروع ہوئی۔ آج برازیل میں کافی کی پیداوار سے اربوں ڈالر کمائے جاتے ہیں۔ اس تاریخ سے ظاہر ہوتا ہے کہ وسطی اور جنوبی امریکہ میں پائے جانے والے کافی کے تمام پودے 1760ء میں ایمسٹرڈیم لائے جانے والے پودے ہی سے لگائے گئے ہیں۔

1840ء میں پہلی بار ہندوستان کے جنوبی علاقے کرناٹک میں کافی کی زراعت اور پیداوار بڑے پیمانے پر ہونے لگی۔ جلد ہی جنوبی ہند کے دوسرے علاقے تامل ناڈو اور کیرالہ بھی اس میں شامل ہو گئے' 19ویں صدی میں انگریزوں نے کافی کی اہمیت کے پیش نظر اسکی زراعت میں توسیع کی اور جلد ہی کافی تجارت کا ایک انتہائی اعلیٰ وسیلہ بن گئی۔

1940ء میں ہندوستان میں پہلا کافی ہاؤس وجود میں آیا اور اس میں تیزی سے اضافہ ہوا' پھر 10 سال کے بعد یعنی 1950ء میں سرکاری پالیسی کے تحت کافی ہاؤس بند ہو گئے اور کام کرنے والے بیکار۔ کچھ عرصے بعد اے کے گوپالن نے تحریک چلاتے ہوئے کافی ہاؤس چلانے کی ذمہ داری اپنے سر لے لی یوں ایک بار پھر کافی ہاؤس زندہ ہو گئے۔ 17ویں اور 18ویں صدی کے کافی خانے آج کے کافی خانوں سے بہت مختلف تھے۔ یورپ میں انہیں پینی یونیورسٹی کے نام سے پکارا جاتا تھا کیونکہ یہ ادبی اجتماع اور روشن خیال لوگوں کا مرکز سمجھے جاتے تھے۔

27 اکتوبر 1957ء کو ہندوستان کے دارالحکومت دہلی میں پہلے کافی ہاؤس کا افتتاح ہوا جو لوگوں کے میل جول کا محبوب ٹھکانہ بن گیا۔ یہ کافی ہاؤس آج بھی دہلی میں لوگوں کی ملاقات کا مرکز ہے آج ساری دنیا میں جدید طرز کے کافی خانے موجود ہیں۔

کافی کی مقبولیت کی انتہاء یہ ہے کہ تاریخ میں کئی بار اس کے استعمال پر پابندی کی ناکام کوششیں کی گئیں جیسے کہ 1511ء میں گورنر مکہ خیر بیگ نے عربستان میں کافی پر پابندی لگانے کی ناکام کوشش کی۔ 1674ء میں لندن کی خواتین نے کافی خانوں کی مقبولیت کے خلاف آواز اٹھائی کہ یہ کافی خانے مردوں کو لمبے وقت کیلئے گھر سے باہر رکھتے ہیں۔ 1675ء میں کرسمس سے دو دن پہلے شاہ چارلس نے انگلینڈ میں کافی کے استعمال پر پابندی لگا دی لیکن دو ہفتے کی قلیل مدت میں اسے اپنا فیصلہ واپس لینا پڑا۔

کافی کے چند بیج مختلف نشیب و فراز سے گزرتے ہوئے آج ساری دنیا میں معروف اور مقبول ہیں یہاں تک کہ چائے کی تہذیب کے مرکز جاپان کے لوگ بھی آج کافی کے دلدادہ ہیں۔ آج دنیا کے تقریباً 80 ممالک میں ڈھائی کروڑ باغات میں کافی کی کاشت کی جا رہی ہے۔ ایک اندازے کے مطابق دنیا بھر میں کافی کے 51 ارب پودے موجود ہیں اور ہر روز کافی کی 2 ارب 86 کروڑ پیالیاں پی جاتی ہیں۔ ■

# حلوے، سردی کی سوغات

**گاجر' دودھ' بادام' اخروٹ' الائچی اور کھوئے کی موٹی پرتوں سے سجا گرما گرم گاجر کا حلوہ سردیوں کی خاص لذت ہے**

حجاج بن یوسف کا دسترخوان سجا ہوا تھا جس میں بڑی تعداد میں مہمان بھی تھے۔ کھانے کے بعد جب حجاج بن یوسف کے سامنے حلوے کی ڈش لائی گئی تو اس نے ڈش اپنے پاس کھینچ لی اور برابر میں تلوار رکھتے ہوئے بولا ''کسی نے بھی اس حلوے کو ہاتھ لگایا تو اس کی گردن اڑا دوں گا'' مہمان خوفزدہ ہو گئے' وہ حجاج بن یوسف کی تلون مزاجی سے واقف تھے اور جانتے تھے کہ وہ ایسا کر بھی سکتا ہے۔ مہمانوں میں شامل ایک بدو پہلے حلوے کی پلیٹ کو للچائی ہوئی نظروں سے دیکھتا رہا' پھر بولا ''حجاج میرے بعد میری بیوی اور بچوں کا خیال رکھنا'' یہ کہہ کر وہ حلوے کی پلیٹ پر ٹوٹ پڑا۔ حجاج بن یوسف کی ہنسی نکل گئی۔ اس نے بدو کو نہ صرف حلوے کی پلیٹ بخش دی بلکہ انعام بھی دیا۔ سوچیں کہ حلوے کی پلیٹ میں آخر کتنی کشش ہو گی' جسے کھانے کیلئے اس بدو نے اپنی زندگی داؤ پر لگا دی۔ دراصل حلوہ ہوتی ہی اتنے مزے کی چیز ہے۔ اب خواہ وہ حلوہ گاجر ہو یا پھر بادام' ناریل' انڈے' چنے کی دال' دودھی' کھجور' دلیے' بادام' گوند' کدو' بیگن' لوکی' خشخاش' گھیکوار' سوہن یا حبشی حلوہ' جب سامنے آ جائے تو ہاتھ نہیں رک پاتا۔

حلوہ نہ صرف انڈین بلکہ ایشیائی اور مشرق وسطیٰ کے لوگوں کا پسندیدہ میٹھا ہے۔ حلوے خوشی سے نسبت رکھتے ہیں اسلئے اسے ہندو اور مسلمان اپنے تہواروں پر تیار کرتے ہیں۔ اپنے مزیدار اور منفرد ذائقے کی وجہ سے حلوے لوگوں میں بے حد مقبول ہیں جو اسے موسم کی مناسبت سے کھانا پسند کرتے ہیں۔ حلووں کی مقبولیت کی ایک وجہ ان کی آسان تیاری ہے جس کی وجہ سے یہ چھوٹی تقریبات سے لے کر شادی بیاہ تک نہایت شوق سے پکایا اور کھایا جاتا ہے۔

حلووں کی مقبولیت کا اندازہ اس بات سے بھی لگایا جا سکتا ہے کہ بعض شہر ہی حلووں کی نسبت رکھتے ہیں جیسے کہ ملتان' اپنے حلووں کی وجہ سے دنیا بھر میں مشہور ہے۔ ملتانی سوہن حلوہ نہ صرف ملتان کی سوغات ہے' اسے نہ صرف ملتان بلکہ دیگر شہروں اور ملکوں کے لوگ بھی پسند کرتے ہیں۔ ماہر کاریگر گھنٹوں کی کاریگری کے بعد حلوے میں وہ ذائقہ لانے میں کامیاب ہوتے ہیں جس کی وجہ سے ملتانی سوہن حلوہ باقی حلووں سے مختلف کہلاتا ہے۔ ملتانی سوہن حلوے کی خریداری کا سلسلہ صرف سردی میں ہی نہیں بلکہ سال بھر جاری رہتا ہے۔

کراچی والوں کی سردیاں گاجر کے حلوے کے بغیر ادھوری ہیں۔ گاجروں' دودھ' بادام' اخروٹ' چھوٹی الائچی اور کھوئے کی موٹی پرتوں سے سجا گرما گرم گاجر کا حلوہ سردیوں کی خاص لذت ہے۔ موسم میں سردی اُترتے ہی کراچی کی ہر بڑی اور چھوٹی مٹھائی کی دکان آپ کو حلووں سے سجی ہوئی ملے گی۔ ذیابیطس کے مریضوں کے ذوق دہن کی تسلی کیلئے ''شوگر فری'' حلوے بھی متعارف کرائے گئے ہیں۔

عبداللہ پور فیصل آباد میں واقع اشرف سوئٹس پر گاہکوں کے رش کی بنیادی وجہ یہاں دستیاب دیسی گھی میں بنے شوگر فری حلوے' ڈھوڈا' کاجو' انجیر' اخروٹ' چنے کی دال' گاجر اور انڈوں کے حلوے ہیں۔ 1977ء سے قائم یہ دکان ہر سال ایک نئی قسم کا حلوہ متعارف کرانے کے حوالے سے معروف ہے۔ یہاں سب سے زیادہ فروخت ہونے والا حلوہ ڈھوڈا ہے' اس حلوے کی مقبولیت کی وجہ سے آج یہ حلوہ سارا سال دستیاب ہوتا ہے۔

طبی ماہرین کا کہنا ہے کہ گاجر تمام عمر کے افراد کیلئے فائدہ مند ہے جس میں وٹامن اے ہوتا جو آنکھوں کی بینائی کیلئے اچھا ہے۔ بالخصوص بچوں اور نوجوانوں کیلئے گاجر کا حلوہ بہت مفید ہے' تاہم معیاری حلوے کے استعمال کیلئے ضروری ہے کہ اسے گھر میں پکایا جائے تاکہ کسی قسم کے مصنوعی رنگ یا غیر معیاری تیل کے استعمال کا اندیشہ نہ رہے۔ ■



STARS OF FM 90



## RJ AHMED UMAR

A RENOWNED NAME FOR VERSATILITY AND CREATIVITY, A TELECOM PROFESSIONAL WITH OVER 12 YEARS OF BROADCASTING PIONEERING HUMARA FM90, HE IS CONSIDERED TO BE THE LIVE WIRE. SERIES OF FAMOUS RADIO SHOWS LIKE "THE BORING SHOW", "THE AHMED UMAR SHOW" AND "PARTY ON HAI" HAS ALREADY MADE MARK IN HEARTS OF PEOPLE.

LISTEN HIM IN "MEHMAN ADAKAAR" EVERY SUN AT 9:00 PM!!



## RJ SYEDA TAHIRA

A MUSIC MODULATOR WHO JUST WISH TO DERIVE YOUR IDEAS , THOUGHTS, EMOTIONS AND DEDICATIONS IN THE FORM OF MUSIC WITH SO POSITIVE ENERGY THAT CHAOS BECOME DIMENSIONLESS...SHE FEELS MUSIC LIKE A DIVINE POWER.. SHE IS A VOICE OF WOMEN STRENGTH AND USES THE PLATFORM OF HUMARA FM 90 TO STRENGTH THE REAL MASS AROUND!!

LISTEN HER IN "WEEKENDS WITH TAHIRA" EVERY SAT AND SUN AT 7:00 PM!!



## RJ OMER SULTAN

HORTICULTURIST BY ACADEMICS, A BANKER BY PROFESSION, A RADIO JOCKEY BY PASSION, FATE HELPED HIM ECHO HIS VOICE THROUGH THE RADIO MICROPHONE. JOINED THE INDUSTRY IN 2004 WHEN FREQUENCY MODULATION WAS EMERGING AS THE SOLE REPRESENTATION OF RADIO WAVES. HE HAD THE TRAINING AND WILL TO BRING SOCIAL CHANGE THROUGH HIS VOICE WHICH HAS ALWAYS BEEN A PRIME OBJECTIVE BEHIND HIS SHOWS. IN AN ERA WHERE ENTERTAINMENT HAS SUPERSEDED INFORMATION, HE STILL HAS HIS EARNEST BELIEF ON ENTERTAINING THROUGH INFORMATION COMPLEMENTING THE CULTURE AND SOCIAL NORMS OF THE COUNTRY. AND THE JOURNEY CONTINUES...

LISTEN HIM IN "HANG OVER" EVERY TUESDAY AT 9:00 PM AND EVERY WEDNESDAY AT 7:00 PM!!



## RJ WAQAS AHMED GILL

A POET AT HEART, HE LOVES TO SIT AND WATCH THE RAIN WHILE READING POETRY. HE MAKES HIS LISTENERS SEE THE 'REAL LIFE' THROUGH HIS REALISTIC WORDS AND EXPRESSIONS. IN HIS CASE, THE POETRY HAS BECOME SO A PART OF HIS PERSONA. HE IS THE GUY WHO YOU CAN CALL YOUR BUDDY. POSSESSING 10 YEARS BROADCASTING EXPERIENCE, HIS WARMTH AND ABILITY TO CONNECT WITH LISTENERS ALIKE HAS MADE HIM EXTREMELY POPULAR AND A CELEBRITY IN HIS OWN RIGHT.

LISTEN HIM IN "RAAT PAHELI HAI" EVERY THURSDAY AT 11:00 PM!!

## FAISALABAD'S NO 1 FAMILY RADIO STATION

HUMARA FM 90



www.humara.fm | Humara FM 90 Official | YouTube Humara FM 90



## کینو

☆ کینو میں وٹامن سی کی وافر مقدار دیگر بیماریوں سے لڑنے اور خون صاف کرنے کے کام آتی ہے۔
☆ کینو کا باقاعدہ استعمال وائرل انفیکشن' دل' گردے اور پھیپھڑوں کے سرطان کے خلاف تحفظ دیتا ہے۔
☆ اس میں شامل وٹامن اے آنکھوں اور جلد کیلئے مفید ہے۔ کم حراروں کی وجہ سے کینو وزن گھٹانے کے کام آتا ہے۔
☆ اس کے پروٹین اور کیلشیم کی بڑی مقدار دل کے امراض اور فشار خون کو قابو کرنے میں مدد دیتی ہے۔

# FOOD FACTS



## اخروٹ

☆ غذائیت سے بھرپور اخروٹ کا باقاعدہ استعمال وزن کم کرنے' نیند کو بہتر بنانے' بے خوابی سے نجات دلانے' ذیابیطس پر قابو پانے' جلد کو خوبصورت بنانے اور ہڈیوں کی مضبوطی میں معاون ہے۔
☆ اس میں پایا جانے والے وٹامن بی 7 بالوں کو خوبصورت بناتا ہے اور بالوں کا جھڑنا کم کرتا ہے۔
☆ اسکا اومیگا 3 دل کی بیماریوں سے محفوظ رکھتا ہے' جبکہ حاملہ خواتین اور انکے ہونے والے بچے کیلئے بھی مفید ہے۔

# ٹماٹو سوپ

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| تازہ لال ٹماٹر | ایک کلو |
| بھٹے کے دانے | ایک پیالی |
| ڈبل روٹی | 4 سلائس |
| ٹماٹو کیچپ | ½ پیالی |
| پسی ہوئی سفید مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گڑ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کارن فلور (پانی میں گھلا ہوا) | 2 چائے کے چمچے |
| پانی | 3 پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کیلئے |
| کریم، ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | سجانے کیلئے |

## ترکیب:

ٹماٹروں کو پانی کیساتھ اُبالیں اور ٹھنڈا کر کے بلینڈر میں پیس لیں۔ اسے دوبارہ دیگچی میں ڈالیں، پھر گڑ، کیچپ، پانی اور سفید مرچ ملا کر چند منٹ تک پکائیں۔ اس میں چمچہ چلاتے ہوئے تھوڑا تھوڑا کارن فلور ملائیں، گاڑھا ہونے پر نمک ملا کر چولہا بند کر دیں۔ سلائسوں کے چوکور ٹکڑے کاٹیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور انہیں تل کر جاذب کاغذ پر نکال لیں۔ پیالے میں پہلے بھٹے، پھر سوپ اور ڈبل روٹی ڈالیں۔ اسے کریم اور ہرے دھنیے سے سجا کر گرما گرم پیش کریں۔



# Tomato Soup

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Red tomatoes (fresh) | 1 kg |
| Sweet corns | 1 cup |
| Bread | 4 slices |
| Tomato ketchup | ½ cup |
| White pepper powder | 1 tsp |
| Jaggery (powdered) | 1 tbsp |
| Cornflour (made into paste with water) | 2 tsp |
| Water | 3 cups |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Cream | for garnishing |
| Fresh coriander (chopped) | for garnishing |

## Method:

- Boil tomatoes with water and allow to cool and then blend.
- Add again to a wok, then add jaggery, ketchup, water and white pepper powder and cook for few minutes.
- Add cornflour while stirring continuously with a spoon.
- When the batter gets thick add salt and remove from flame.
- Cut slices in cubes.
- Heat oil in a pan and fry slices, and transfer on an absorbent paper.
- Put corns first in a bowl, then soup and finally slices.
- Garnish with cream and fresh coriander and serve hot.

# اخروٹ کا حلوہ

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| اخروٹ (باریک کٹے ہوئے) | 2 پیالی |
| چینی | 2 پیالی |
| کھویا | ایک پیالی |
| چھوٹی الائچیاں | 8 عدد |
| بھنی ہوئی سوجی | ½ پیالی |
| تیل | ایک پیالی |
| بادام، پستے (باریک کٹے ہوئے) | سجانے کیلئے |

## ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کر کے چھوٹی الائچیاں خوشبو آنے تک بھونیں، پھر اخروٹ شامل کریں۔ اسے ہلکا سا بھونیں، پھر کھویا، چینی اور سوجی ڈالیں اور 10 منٹ مزید بھونیں۔ چکنی سرونگ ڈش پر حلوہ ڈالیں اور چمچے سے ہموار کرلیں۔ اسے بادام اور پستے سے سجا کر پیش کریں۔



# Walnut Halwa

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Walnuts (finely cut) | 2 cups |
| Sugar | 2 cups |
| Whole dried milk | 1 cup |
| Green cardamoms | 8 |
| Semolina (roasted) | ½ cup |
| Oil | 1 cup |
| Almonds, pistachios (finely cut) | for garnishing |

## Method:

- Heat oil in a wok and fry cardamoms till it gives off aroma, then add walnuts.
- Fry for a little while then add whole dried milk, sugar and semolina and further cook for 10 minutes.
- Grease a serving dish and spread halwa on it and even it out with a spoon.
- Garnish with almonds and pistachios and serve.

# گلاوٹ کا قیمہ

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ (مشین کا پسا ہوا) | ایک کلو |
| لیموں کا رس | 4 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| چھوٹی الائچیاں | 8 عدد |
| پودینہ (باریک کٹا ہوا) | ایک گڈی |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| خشخاش | ایک کھانے کا چمچہ |
| ثابت سفید زیرہ | ½ کھانے کا چمچہ |
| پیکٹ والا بہاری مصالحہ | 3 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا کچا پپیتا | 3 کھانے کے چمچے |
| تیل | ایک پیالی |
| لیموں، پودینہ | سجانے کیلئے |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | سجانے کیلئے |

## ترکیب:

زیرہ، الائچیاں اور خشخاش توے پر ہلکا سا بھون کر پیس لیں۔ ایک پیالے میں علاوہ تیل باقی اجزاء ملا کر تھوڑی دیر کیلئے رکھ دیں۔ دیگچی میں تیل ہلکا سا گرم کریں اور پیالے کا آمیزہ شامل کر کے پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اسے دَم پر رکھ دیں، چاہیں تو کوئلے کا دھواں دے دیں۔ مزیدار قیمہ لیموں، پودینے اور ہری مرچوں سے سجا کر پیش کریں۔



# Galawat Ka Qeema

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Minced beef (machine ground) | 1 kg |
| Lemons juice | 4 tbsp |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Green cardamoms | 8 |
| Mint leaves (finely cut) | 1 bunch |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Garlic paste | 1 tbsp |
| Poppy seeds | 1 tbsp |
| Cumin seeds | ½ tbsp |
| Bihaari masala (packaged) | 3 tbsp |
| Raw papaya paste | 3 tbsp |
| Oil | 1 cup |
| Lemon, mint | for garnishing |
| Green chillies (finely cut) | for garnishing |

## Method:

- Roast cumin seeds, cardamoms and poppy seeds on an iron griddle and grind.
- Mix all the ingridients except oil and leave for a while.
- Lightly heat oil in a pot and add bowl mixture and cook till its water dries.
- Leave on dum, smoke with a coal if required.
- Garnish qeema with lemon, mint and green chillies and serve.

# فرائیڈ فش ود ٹارٹر ساس

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| سول مچھلی (فلے) | 8 عدد |
| انڈے کی سفیدیاں | 2 عدد |
| ڈبل روٹی کا چورہ | ایک پیالی |
| میدہ (چھنا ہوا) | ½ پیالی |
| کارن فلور | ½ پیالی |
| پسی ہوئی سفید مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | 6 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کیلئے |

## ٹارٹر ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| دہی | ½ پیالی |
| مایونیز | ½ پیالی |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| مسٹرڈ پیسٹ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پارسلے | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |

## ترکیب:

مچھلی پر 3 کھانے کے چمچے سرکہ لگائیں اور 10 منٹ بعد دھو لیں۔ ایک پلیٹ میں میدہ، کارن فلور، سفید مرچ اور نمک ملائیں۔ مچھلی پر باقی سرکہ اور میدے کا آمیزہ لگا دیں۔ سفیدیاں پھینٹ لیں اور ڈبل روٹی کا چورہ ایک پلیٹ میں نکال لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں۔ مچھلی کے ٹکڑوں کو پہلے انڈے پھر ڈبل روٹی کے چورے میں لپیٹیں اور کڑاہی میں شامل کریں۔ مچھلی کے ٹکڑے سنہری رنگ کے ہو جائیں تو جاذب کاغذ پر نکال لیں۔ ٹارٹر ساس بنانے کیلئے علاوہ پارسلے باقی اجزاء ملا لیں اور پارسلے چھڑک کر پیش کریں۔



# Fried Fish with Tartar Sauce

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Sole fish (fillets) | 8 |
| Egg whites (beaten) | 2 |
| Breadcrumbs | 1 cup |
| Refined flour (sieved) | ½ cup |
| Cornflour | ½ cup |
| White pepper powder | 1 tsp |
| Vinegar | 6 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |

## Tartar Sauce Ingredients:

| | |
|---|---|
| Yogurt | ½ cup |
| Mayonnaise | ½ cup |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Mustard paste | 1 tbsp |
| Parsley | ½ tsp |
| Salt | to taste |

## Method:

- Marinate fish with 3 tbsp vinegar and wash after 10 minutes.
- Mix flour, cornflour, white pepper and salt in a plate. Coat fish with remaining vinegar and flour mixture.
- Coat fish first with egg whites and then breadcrumbs.
- Heat oil in a wok and fry fish till golden and transfer on an absorbent paper.
- To prepare tartar sauce, mix all its ingredients except parsley.
- Transfer fish on dish and sprinkle parsley on top and serve with sauce.

# اچاری فش تکّے

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| رہو مچھلی کے ٹکڑے | ½ کلو |
| لیموں کا رس | 4 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| بھنا اور پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| تیار تکّہ مصالحہ | 2 کھانے کے چمچے |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کیلئے |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | چھڑکنے کیلئے |

## ترکیب:

ایک پیالے میں علاوہ تیل باقی تمام اجزاء ملائیں۔ اسے مچھلی پر اچھی طرح سے ملیں اور ایک گھنٹے کیلئے رکھ دیں۔ فرائنگ پین میں تھوڑا سا تیل گرم کریں اور مچھلی کے ٹکڑے دونوں جانب سے سنہری سینک لیں۔ درمیان میں تھوڑا، تھوڑا تیل لگاتے جائیں۔ انہیں سرونگ ڈش میں نکالیں اور ہرا دھنیا چھڑک کر پیش کریں۔



# Pickled Fish Tikkay

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Carp fish pieces | ½ kg |
| Lemon juice | 4 tbsp |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Tikka masala (packaged) | 2 tbsp |
| Vinegar | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Fresh coriander (chopped) | for sprinkling |

## Method:

- Mix all ingredients except oil in a bowl and marinate fish with it for an hour.
- Heat little oil in a frying pan and fry fish pieces until golden from both sides.
- Brush oil gradually on fish pieces in the centre and transfer on a serving dish.
- Sprinkle with fresh coriander and serve.

# مرغی اور گاجر کا سوپ

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| گاجر (اُبلی ہوئی) | 4 عدد |
| مرغی کی بوٹیاں (اُبلی ہوئی) | 200 گرام |
| چکن کیوب | 2 عدد |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن | ایک کھانے کا چمچہ |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| پسی ہوئی دارچینی | ایک چٹکی |
| پانی | 2 پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 3 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا | سجانے کیلئے |

## ترکیب:

بلینڈر میں گاجروں کو یکجان کرلیں۔ ایک دیگچی میں تیل گرم کرکے پیاز سنہری کریں، اس میں لہسن ملا کر بھونیں، پھر گاجر اور پانی ڈال کر اُبال آنے تک پکائیں۔ اس میں مرغی، کالی مرچ، دارچینی، چکن کیوب اور نمک ملائیں مزید 5 منٹ تک پکا کر ڈش میں نکالیں اور ہرے دھنیے سے سجادیں۔



# Chicken and Carrot Soup

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Carrots (boiled) | 4 |
| Chicken pieces (boiled) | 200 grams |
| Chicken cube | 2 |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Garlic paste | 1 tbsp |
| Onion (chopped) | 1 |
| Cinnamon powder | 1 pinch |
| Water | 2 cups |
| Salt | to taste |
| Oil | 3 tbsp |
| Fresh coriander (finley cut) | for garnishing |

## Method:

- Blend carrots in a blender.
- Heat oil in a pot and fry onion until golden then add garlic and fry.
- Add carrots and water and bring to boil.
- Add chicken, black pepper, cinnamon, chicken cube and salt and cook for 5 minutes, then pour into a dish.
- Garnish with fresh coriander.

## انجیر کا حلوہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| انجیر | 250 گرام |
| سوجی | 250 گرام |
| کھویا | 250 گرام |
| تازہ دودھ | ½ لیٹر |
| چینی | ½ پیالی |
| کٹی ہوئی چھوٹی الائچی | ½ چائے کا چمچہ |
| گھی | ایک پیالی |
| بادام (باریک کٹے ہوئے) | چھڑکنے کیلئے |

### ترکیب:

انجیر کو اچھی طرح دھو کر پیس لیں۔ کڑاہی میں گھی گرم کر کے الائچی بھونیں، پھر انجیر، سوجی، کھویا اور چینی ملا کر بھونیں۔ اس میں دودھ ملا کر آمیزہ گاڑھا ہونے تک پکائیں، پھر گھی علیحدہ ہونے تک بھونیں اور ڈش میں نکالیں۔ مزیدار حلوہ بادام چھڑک کر پیش کریں۔



## Fig Halwa

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Figs | 250 grams |
| Semolina | 250 grams |
| Whole fried milk | 250 grams |
| Milk (fresh) | ½ liters |
| Sugar | ½ cup |
| Green cardamoms (crushed) | ½ tsp |
| Clarified butter | 1 cup |
| Almonds (finely cut) | for sprinkling |

### Method:

- Wash figs properly and blend well in a blender.
- Heat clarified butter in a wok and fry cardamoms, figs, semolina and sugar and fry.
- Add milk to the mixture and cook till it gets thick and fry.
- Transfer on a dish when clarified butter separates.
- Garnish halwa with almonds and serve.

# کریمی کافی

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| پسی ہوئی کافی | 2 کھانے کے چمچے + چھڑکنے کیلئے |
| تازہ دودھ (ابلتا ہوا) | 2 پیالی |
| سوکھا ہوا دودھ | ایک کھانے کا چمچہ |
| چینی | ایک کھانے کا چمچہ |
| تازہ کریم | سجانے کیلئے |

## ترکیب:

2 پیالیوں میں کافی، چینی اور سوکھا ہوا دودھ اتنا پھینٹیں کہ سفید ہو جائے۔ اس میں دودھ ڈالیں اور کریم سے سجائیں، پھر کافی چھڑک کر پیش کریں۔



# Creamy Coffee

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Coffee (powderd) | 2 tbsp + for sprinkling |
| Milk (fresh) | 2 cups |
| Milk powder | 1 tbsp |
| Sugar | 1 tbsp |
| Cream (fresh) | for garnishing |

## Method:

- Beat coffee, sugar and milk powder in two cups until foamy.
- Add milk and garnish with cream.
- Sprinkle coffee on top and serve.

# انارکلی فرائیڈ فش

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| مچھلی (سالم، درمیانی) | 2 عدد |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی (پانی میں گھلی ہوئی) | ایک کھانے کا چمچہ |
| اجوائن | ½ چائے کا چمچہ |
| کٹا ہوا سفید زیرہ | ½ چائے کا چمچہ |
| کٹا ہوا رائی دانہ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن | 2 کھانے کے چمچے |
| تلہار مرچیں (پسی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| سوکھی گول لال مرچیں (پسی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| میدہ | 4 کھانے کے چمچے |
| لیموں کا رس | 3 کھانے کے چمچے |
| زردے کا رنگ | ایک چٹکی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے + تلنے کیلئے |
| سلاد پتے، لیموں، ٹماٹر (قاشیں) | سجانے کیلئے |

## ترکیب:

ایک پیالے میں تمام اجزاء ملائیں اور اسے مچھلی میں اندر باہر لگا لیں۔ مچھلی کو کم از کم ایک گھنٹے کیلئے رکھ دیں۔ ایک بڑی کڑاہی میں تیل گرم کریں اور مچھلی دونوں جانب سے سنہری تل کر جاذب کاغذ پر نکال لیں۔ سرونگ ڈش کو سلاد پتے، لیموں اور ٹماٹر سے سجائیں، اس پر مچھلی رکھ کر پیش کریں۔



# Anarkali Fried Fish

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Fish (whole, medium size) | 2 |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Turmeric powder (dissolved in water) | 1 tbsp |
| Carom seeds | ½ tsp |
| Cumin seeds (crushed) | ½ tsp |
| Mustard seeds (crushed) | ½ tsp |
| Garlic paste | 2 tbsp |
| Talhar chillies (crushed) | 2 tbsp |
| Dried red round chillies (crushed) | 2 tbsp |
| Refined flour | 4 tbsp |
| Lemon juice | 3 tbsp |
| Yellow food colour | 1 pinch |
| Salt | to taste |
| Oil | 2 tbsp + for frying |
| Lettuce leaves, lemon, tomato (sliced) | for decoration |

## Method:

- Mix all the ingredients in a bowl and rub on all sides of fish. Put aside for at least one hour.
- Heat oil in a big wok and fry fish golden from both sides and transfer on an absorbent paper.
- Decorate dish with lettuce leaves, lemon and tomato and place fish on it and serve.

# پائے چنے

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کے پائے | 6 عدد |
| سفید چنے (اُبلے ہوئے) | 300 گرام |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| پسی ہوئی لال مرچ | 3 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا دھنیا | 2 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا سفید زیرہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| لونگیں | 6 عدد |
| تیج پتے | 2 عدد |
| چھوٹی الائچیاں | 5 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |

ثابت ہری مرچ' ہرا دھنیا' لیموں
ادرک' پسا ہوا گرم مصالحہ' پودینہ ہمراہ پیش کرنے کیلئے

## ترکیب:

دیگچی میں پائے' ½ لہسن ادرک اور ½ پیاز کو پانی ڈال کر کم از کم 6 گھنٹوں تک پکائیں۔ علیحدہ دیگچی میں تیل گرم کر کے تیج پتے' لونگیں اور الائچیاں بھونیں' باقی لہسن ادرک' دہی' دھنیا' گرم مصالحہ' لال مرچ' ہلدی' زیرہ اور نمک ملا کر تیل علیحدہ ہونے تک بھونیں۔ اس میں چنے' پائے اور 6 پیالی پانی ڈالیں اور ہلکی آنچ پر پکنے دیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور باقی پیاز تل کر دیگچی میں شامل کر دیں۔ مزیدار پائے ڈش میں نکالیں' اسے ثابت ہری مرچوں' ہرے دھنیے' لیموں ادرک' گرم مصالحے اور پودینے کے ہمراہ پیش کریں۔



# Paye Channay

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton trotters | 6 |
| Chickpeas (boiled) | 300 grams |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Red chilli powder | 3 tbsp |
| Coriander powder | 2 tbsp |
| Turmeric powder | 1 tbsp |
| Cumin powder | 1 tbsp |
| Ginger/garlic paste | 2 tbsp |
| Hot spices powder | 1 tbsp |
| Cloves | 6 |
| Bay Leaves | 2 |
| Green cardamoms | 5 |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |
| Green chillies, fresh coriander, lemon, mint | as accompaniment |

## Method:

- Cook trotters, ½ ginger/garlic paste and ½ onion in a pot for at least 6 hours in water.
- Heat oil in a separate pot and fry bay leaves, cloves and cardamoms, then add remaining ginger/garlic paste, yogurt, coriander, hot spices powder, red chilli powder, turmeric powder, cumin and salt and cook till oil separates.
- Add chickpea, trotters, 6 cups of water and cook on low flame.
- Heat oil in a frying pan and fry remaining onions and add to wok.
- Transfer paye channay into a dish and garnish with green chillies, fresh coriander, lemon, ginger, hot spices powder and mint, then serve.

# لزانیا سوپ

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ (اُبلا ہوا) | 300 گرام |
| شیل پاستا (اُبلا ہوا) | ایک پیالی |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| ٹماٹر (چوپ کیا ہوا) | 2 عدد |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| گائے کی یخنی | 4 پیالی |
| اوریگانو | ½ چائے کا چمچہ |
| ٹماٹو کیچپ | ½ پیالی |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک کھانے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | چھڑکنے کیلئے |
| موزریلا پنیر (کدوکش) | چھڑکنے کیلئے |
| تلسی کے پتے | سجانے کیلئے |

## ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کر کے لہسن بھونیں۔ اس میں قیمہ، ٹماٹر، پیاز، کالی مرچ، یخنی، اوریگانو اور نمک ملا کر 10 منٹ تک پکائیں۔ کڑاہی میں پاستا، ٹماٹو کیچپ اور سرکہ ڈالیں، 10 منٹ تک پکا کر پیالے میں نکالیں، اس پر لال مرچ اور پنیر چھڑکیں اور تلسی کے پتوں سے سجا کر پیش کریں۔



# Lasagnia Soup

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Minced beef (boiled) | 300 grams |
| Shell pasta (boiled) | 1 cup |
| Onion (chopped) | 1 |
| Tomatoes (chopped) | 2 |
| Garlic (chopped) | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Beef stock | 4 cups |
| Oregano | ½ tsp |
| Tomato ketchup | ½ cup |
| Vinegar | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 tbsp |
| Red chilli powder | for sprinkling |
| mozzarella cheese(grated) | for sprinkling |
| Basil leaves | for garnishing |

## Method:

- Heat oil in a wok and fry garlic.
- Add minced beef, tomatoes, onion, black pepper, beef stock, oregano and salt and cook for ten minutes.
- Add pasta, tomato ketchup and vinegar in a wok and cook for ten minutes then transfer into a bowl.
- Sprinkle red chilli powder and cheese on top and garnish with basil leaves and serve.

# لوکی کا حلوہ

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| لوکی (چھلی اور کدوکش کی ہوئی) | 2 کلو |
| چھوٹی الائچیاں (کُٹی ہوئی) | 6 عدد |
| تازہ دودھ | 2 پیالی |
| چینی | 2 پیالی |
| کھویا | 200 گرام |
| گھی | ایک پیالی |
| بادام (باریک کٹے ہوئے) | 20 عدد + سجانے کیلئے |
| پستے (باریک کٹے ہوئے) | 20 عدد + سجانے کیلئے |

## ترکیب:

دیگچی میں گھی گرم کر کے الائچیاں چند منٹ بھونیں' پھر لوکی ڈال کر 10 منٹ تک بھونیں۔ اس میں دودھ اور چینی ملا کر دودھ خشک ہونے تک پکائیں' پھر کھویا ڈال کر بھونیں۔ چولہا بند کریں اور اس میں بادام اور پستے شامل کر دیں۔ اسے ڈش میں نکالیں اور پستے اور بادام سے سجا کر پیش کریں۔



# Lauki ka Halwa

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Bottle gourd (peeled and grated) | 2 kg |
| Green cardamoms (crushed) | 6 |
| Milk (fresh) | 2 cups |
| Sugar | 2 cups |
| Whole dried milk | 200 grams |
| Clarified butter | 1 cup |
| Almonds (finely cut) | 20 + for garnishing |
| Pistachios (finely cut) | 20 + for garnishing |

## Method:

- Heat clarified butter in a wok and fry cardamoms for few minutes, then add bottle gourd and cook for ten minutes.
- Add milk and sugar and cook till milk dries.
- Add whole dried milk and cook for a while then remove from flame and add almonds and pistachios.
- Garnish halwa with almonds and pistachios and serve.

# مچھلی کا سالن

**اجزاء:**

| | |
|---|---|
| مچھلی کے فلے | ½ کلو |
| پیاز (کچی پسی ہوئی) | ایک عدد |
| ٹماٹر (پسے ہوئے) | 2 عدد |
| پسی ہوئی لال مرچ | 1½ چائے کے چمچے |
| پسی ہوئی ہلدی | ¼ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک چائے کا چمچہ |
| بھنا اور کٹا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا دھنیا | 1½ چائے کے چمچے |
| املی کا گودا | ¼ پیالی |
| تازہ میتھی (باریک کٹی ہوئی) | 2 گڈی |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| تیار مچھلی مصالحہ | 2 کھانے کے چمچے |
| کڑھی پتے (چوپ کئے ہوئے) | 15 عدد |
| پانی | ½ پیالی |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ½ پیالی |

**ترکیب:**

دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز سنہری کریں، اس میں علاوہ مچھلی باقی تمام اجزاء ڈال کر تیل اُوپر آنے تک بھونیں۔ اس میں پانی اور مچھلی ڈال کر مچھلی گلنے اور تیل اوپر آنے تک پکا کر ڈش میں نکالیں۔ اسے ہرے دھنیے سے سجا کر پیش کریں۔



## Fish Curry

**Ingredients:**

| | |
|---|---|
| Fish fillets | ½ kg |
| Onion (raw paste) | 1 |
| Tomatoes (mashed) | 2 |
| Red chilli powder | 1½ tsp |
| Turmeric powder | ¼ tsp |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tsp |
| Cumin seeds (roasted and crushed) | 1 tsp |
| Coriander seeds (crushed) | 1½ ts |
| Tamarind pulp | ¼ cup |
| Fresh fenugreek (finely cut) | 2 bunch |
| Green chillies (finely cut) | 2 |
| Fresh coriander (chopped) | 2 tbsp |
| Fish masala (packaged) | 2 tbsp |
| Curry leaves (chopped) | 15 |
| Water | ½ cup |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | ½ cup |

**Method:**

- Heat oil in a pot and fry onion until golden.
- Add all the ingredients except fish and cook until oil separates.
- Add fish and water and cook till fish is tender and oil separates, then transfer on a dish.
- Garnish with fresh coriander and serve.

# تِل والے بائٹس

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے سینے (چوکور بوٹیاں) | 2 عدد |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| میدہ | 4 کھانے کے چمچے |
| انڈہ | ایک عدد |
| ڈبل روٹی کا چورہ | ایک پیالی |
| سفید تل | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | ایک کھانے کا چمچہ + تلنے کیلئے |
| کھیرا | سجانے کیلئے |

## ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| لیموں کا رس | ½ پیالی |
| مایونیز | ½ پیالی |
| شہد | 2 کھانے کے چمچے |
| مسٹرڈ ساس | ½ چائے کا چمچہ |

## ترکیب:

ساس کے تمام اجزاء ایک پیالے میں ملالیں۔ بوٹیوں میں کالی مرچ، تیل اور نمک ملا کر ایک گھنٹے کیلئے رکھ دیں۔ انہیں میدے، انڈہ، ڈبل روٹی کے چورے اور تل میں لپیٹ کر تھوڑی دیر کیلئے رکھ لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور مرغی کی بوٹیاں ایک ایک کر کے گرم تیل میں سنہری تلیں اور جاذب کاغذ پر نکال لیں۔ انہیں سرونگ ڈش میں نکالیں اور ایک جانب کھیرا سجادیں۔ تل والے مزیدار بائٹس ساس کے ہمراہ پیش کریں۔



# Sesame Bites

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken breasts (cubed) | 2 |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Refined flour | 4 tbsp |
| Egg | 1 |
| Breadcrumbs | 1 cup |
| Sesame seeds | 2 tbsp |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | 1 tbsp + for frying |
| Cucumber | for decoration |

## Sauce Ingredients:

| | |
|---|---|
| Lemon juice½ cup | |
| Mayonnaise | ½ cup |
| Honey | 2 tbsp |
| Mustard sauce | ½ tsp |

## Method:

- Mix sauce ingredients in a bowl.
- Marinate chicken pieces with black pepper, oil and salt and leave for an hour.
- Coat with flour, egg, breadcrumbs and sesame seeds and put it aside for a while.
- Heat oil in a pot and fry chicken pieces one at a time until golden, then transfer on an absorbent paper.
- Transfer on a serving dish and decorate the corners with cucumbers and serve with sauce.

# فرائیڈ جھینگے

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| جھینگے | 500 گرام |
| پیپریکا پاوڈر | ایک چائے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 3 عدد |
| انڈے | 2 عدد |
| سفید آٹا | 4 کھانے کے چمچے |
| کارن فلور | 3 کھانے کے چمچے |
| چائنیز نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کیلئے |
| ٹماٹو کیچپ | ہمراہ پیش کرنے کیلئے |

## ترکیب:

جھینگوں میں پیپریکا پاوڈر، ہری مرچیں، چائنیز نمک، سفید آٹا، کارن فلور، انڈے اور نمک ملا کر ایک گھنٹے کیلئے رکھ دیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور ایک ایک کر کے جھینگے اس میں شامل کر دیں۔ انہیں تیز آنچ پر سنہری رنگ آنے تک تلیں اور پھر جاذب کاغذ پر نکال لیں۔ مزیدار گرما گرم جھینگے ٹماٹو کیچپ کیساتھ پیش کریں۔



# Fried Prawn

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Prawns | 500 grams |
| Paprika powder | 1 tsp |
| Green chillies (chopped) | 3 |
| Eggs | 2 |
| White flour | 4 tbsp |
| Cornflour | 3 tbsp |
| Chinese salt | 1 tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Tomato ketchup | as accompaniment |

## Method:

- Marinate prawns with paprika powder, green chillies, chinese salt, flour, cornflour, eggs and salt for an hour.
- Heat oil in a wok and add prawns one by one.
- Fry prawns on high flame then remove on an absorbent paper.
- Serve prawns with chilli garlic sauce.

# چلی گارلک پرانز

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| جھینگے (صاف کیے ہوئے) | 100 گرام |
| لہسن (چوپ کیے ہوئے) | 2 کھانے کے چمچے |
| سمبالک ساس | 4 کھانے کے چمچے |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |
| رائس نوڈلز (تلے ہوئے) | سجانے کیلئے |

## ترکیب:

رائس نوڈلز سرونگ ڈش میں سجادیں۔ پانی کو ایک چٹکی نمک کے ہمراہ اُبالیں' اس میں جھینگے ڈالیں اور فوراً نکال لیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کر کے لہسن سنہری کریں' اس میں جھینگے ڈال کر ایک منٹ تک پکائیں' پھر سمبالک ساس اور لیموں کا رس ملا کر چولہا بند کر دیں' اس میں کالی مرچ ملا کر رائس نوڈلز کے اُوپر نکال لیں۔



# Chilli Garlic Prawns

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Prawns (cleaned) | 100 grams |
| Garlic (chopped) | 2 tbsp |
| Sambalek sauce | 4 tbsp |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Oil | 2 tbsp |
| Rice noodles (fried) | for garnishing |

## Method:

- Pour rice noodles on a serving dish.
- Boil water with a pinch of salt and add prawns, then immediately remove.
- Heat oil in a frying pan and fry garlic until golden.
- Add prawns and fry for a minute, then mix sambalek sauce and lemon juice and remove from flame.
- Mix black pepper then pour on noodles.

# شہر شہر کی خبریں



ملک بھر میں ہونے والی نمایاں تقریبات کی خبروں اور تصاویر پر مبنی سلسلہ



## آرٹس کونسل کراچی میں سالانہ انتخابات کا انعقاد

آرٹس کونسل کراچی میں سالانہ انتخابات 2017-2018 کا انعقاد عمل میں آیا جس میں 5963 ممبران ووٹ ڈالنے کے اہل قرار پائے۔ اس موقع پر آرٹس کونسل کی عمارت اور در و دیوار امیدواروں کے بینرز سے بھری ہوئی تھی جبکہ پولنگ کا سلسلہ روایتی گہما گہمی کیساتھ جاری رہا۔ نتائج کے مطابق سالانہ انتخابات کیلئے احمد شاہ اعجاز فاروقی پینل نے بھاری اکثریت سے کامیابی حاصل کرلی۔ کمشنر کراچی نے الیکشن نتائج کا اعلان کیا جس کے مطابق صدارت' نائب صدارت' سیکریٹری اور گورننگ باڈی کی 12 نشستوں پر احمد شاہ اعجاز فاروقی پینل کے امیدوار کامیاب ہوئے۔ اعلان کے مطابق محمد احمد شاہ 1992 ووٹ لیکر آرٹس کونسل کے نئے صدر منتخب ہوئے ہیں جبکہ اطہر وقار عظیم 1863 ووٹ لیکر نائب صدر کے عہدے کیلئے کامیاب قرار پائے۔



## ''اوے کچھ کر گزر'' نمائش کیلئے پیش کر دی گئی

ڈی جوس نے یوٹیوب کے اشتراک سے پاکستان میں اپنی پہلی آن لائن فلم ''اوے کچھ کر گزر'' نمائش کیلئے پیش کر دی۔ فلم کے نمایاں ستاروں میں علی سفینہ' عزیر جسوال' مہہ جبین حبیب' نیر اعجاز' یشنا شاہ اور طاہر شاہ بطور مہمان اداکار شامل ہیں۔ گزشتہ دنوں اس فلم کا پریمیر کا اہتمام کیا گیا جس میں فلم کی کاسٹ کے علاوہ بڑی تعداد میں فلمی صنعت کے نمایاں نام موجود تھے۔ واضح رہے کہ فلم کو مختصر اقساط میں پیش کیا گیا ہے۔



## شرمین عبید چنائے کی دوسری فلم منظر عام پر آ گئی

آسکر ایوارڈ یافتہ ہدایتکارہ شرمین عبید چنائے کی اینیمیٹڈ فیچر فلم تین بہادر ریوینج آف بابا بالم نمائش کیلئے پیش کر دی گئی جس میں اداکار بہروز سبزواری' ثروت گیلانی' احمد علی بٹ' زیبا شہناز' علی گل پیر اور معروف اداکار اور جیتو پاکستان کے میزبان فہد مصطفیٰ نے صداکاری کی ہے جبکہ موسیقی گلوکار شیراز اُپل نے ترتیب دی۔ فلم کی نمائش کے موقع پر فلم کے صداکاروں سمیت بڑی تعداد میں فلمی ستاروں اور نمایاں شخصیات نے شرکت کی۔ واضح رہے کہ تین بہادر ایسے باہمت تین بچوں کی کہانی ہے جو ناقابل یقین سپر پاورز کی مدد سے یہ تین بچے اپنے معاشرے کو جرائم پیشہ عناصر کے شر سے نجات دلاتے ہیں۔ ''تین بہادر'' پاکستان کی پہلی اینیمیٹڈ فلم تھی جسے ملک بھر میں نہ صرف بچوں بلکہ بڑوں میں بھی بھرپور پذیرائی حاصل ہوئی۔



## مفت آرتھوپیڈک کیمپ کا انعقاد

بقائی میڈیکل یونیورسٹی' فاطمہ ہسپتال میں پاکستان آرتھوپیڈک ایسوسی ایشن کے تعاون سے مفت آرتھوپیڈک (ہڈی جوڑ) کیمپ کا انعقاد کیا گیا جہاں مریضوں کیلئے تشخیص علاج کے ادویات' ایکسرے' لیبارٹری جانچ پڑتال، فزیوتھراپی اور بلامعاوضہ سرجری کا انتظام کیا گیا تھا۔ کیمپ کا افتتاح پرو وائس چانسلر میجر جنرل (ر) ڈاکٹر محمد اسلم صدیقی نے کیا جبکہ اس موقع پر ٹراما سینٹر پاکستان آرتھوپیڈک سرجری کی نمائندہ ڈاکٹر سمیرا صدیقی' کنسلٹینٹ آرتھوپیڈک سرجری ڈاکٹر سلمان عادل' ایم ایس فاطمہ ہسپتال پروفیسر ڈاکٹر جمیل احمد' ڈاکٹر شہریار صدیقی اور پروفیسر پرویز سمیت بڑی تعداد میں ڈاکٹرز موجود تھے جنہوں نے کیمپ میں آنے والوں سے بھرپور تعاون کیا۔



## ڈینش فیسٹول کا اہتمام

ڈنمارک کی حکومت کی جانب سے پاکستان میں ڈنمارک کے سفارت خانے میں ڈنمارک کے ٹریک ریکارڈ کی نمائش کیلئے ایک خصوصی تقریب کا اہتمام کیا جس کی مقامی شراکت دار ڈینش انٹرنیشنل ڈیولپمنٹ ایجنسی تھی۔ اس تقریب کے انعقاد کا مقصد پاکستان اور ڈنمارک کے درمیان تجارتی اور ثقافتی تعلقات کو مضبوط بنانا تھا۔ اس موقع پر بہرام ڈی آواری' پاکستان میں مقیم ڈینش سفارت کار اولے تھونکے' پاکستان میں مقیم ڈنمارک کے سفارت کار ضیا بشیر اور ان کی اہلیہ زرینہ بشیر' اسپیکر سندھ اسمبلی آغا سراج درانی' ڈاکٹر مرزا اختیار بیگ سمیت معززین شہر کی بڑی تعداد موجود تھی۔ تقریب کے شرکاء کو نہ صرف ڈینش ذائقوں بلکہ ڈینش موسیقی سے بھی لطف اندوز ہونے کا موقع ملا۔



# ادرک کھائیں سردی بھگائیں

**ادرک میں قدرت نے ایسی خاصیت رکھی ہے جو جسم کو گرمائش بخش کر سردی میں کمی پیدا کرتی ہے**

سردیوں کے موسم میں کچھ نعمتوں کو سردیوں کا تحفہ کہا جاتا ہے جیسے کہ گاجر کا حلوہ، کافی، دودھ پتی، اُبلے ہوئے انڈے، میوے والا گڑ، کشمیری چائے، سوپ، یخنی، مختلف طرح کے حلوے اور پائے وغیرہ۔ یہ نعمتیں ہمیں سردی کی شدت سے بچانے میں معاون ہوتی ہیں۔ موسم کی سختی سے محفوظ رہنے کیلئے سوجی اور گھی کیساتھ ادرک کا حلوا بنا کر کھایا جاتا ہے۔ اسی طرح سے ادرک کو گڑ میں ملا کر بھی کھایا جاتا ہے کیونکہ ادرک میں قدرت نے ایسی خاصیت رکھی ہے جو جسم کو گرمائش بخش کر سردی میں کمی پیدا کرتی ہے۔

ادرک ایک عام دستیاب جڑی بوٹی ہے جس کے بے شمار فوائد ہیں۔ اسے خام کھائیں یا کھانے میں ملا کر استعمال کریں، بدہضمی سے لے کر جسمانی دفاعی نظام کو مضبوط بنانے تک یہ جڑی بوٹی متعدد فوائد کی حامل ہے۔

ادرک کا ایک سب سے بڑا فائدہ متلی کی شکایت میں کمی لانا ہے، ادرک کی چائے کا استعمال اس حوالے سے فائدہ مند ہے، اس کیلئے ایک انچ کے ٹکڑے ادرک کو 2 پیالی گرم پانی میں 10 منٹ تک رکھنے کے بعد اس میں شہد ملا کر پی لیں۔

اگر پیٹ خراب ہوگیا ہے تو ادرک کو چبا کر دیکھیں، یہ معدے کو موثر طریقے سے خالی کر کے پیٹ کی خرابی کی شکایت پر قابو پاتی ہے۔

طبی ماہرین کے مطابق اگر جسم پر کسی قسم کا ورم ہوگیا ہے تو ادرک کو اپنی غذا کا حصہ بنالیں۔ اس میں ایسے اجزاء شامل ہوتے ہیں جو جسم کے ورم کو کم کرنے میں مدد دیتے ہیں۔

گیس کی تکلیف میں بھی ادرک فائدہ مند ثابت ہوتی ہے۔ طبی ماہرین کے مطابق یہ آنتوں میں گیس کو کم کرتی ہے، اس کیلئے اپنی غذا میں باریک کٹی ہوئی ادرک چھڑک کر استعمال کریں۔

اپنے سوجن کش اثرات کے باعث یہ پٹھوں کی اکڑن کی تکلیف میں کمی لانے میں بھی مددگار ثابت ہوتی ہے۔ اگر ورزش کے دوران یا بعد میں کوئی پٹھا اکڑ جائے تو ادرک کو دودھ میں ہلدی کیساتھ ملا کر استعمال کریں۔

ادرک معدے کے اچھے بیکٹریا کے حصول کا بہترین ذریعہ ہے جو جسمانی دفاعی نظام کو بہتر بنا کر بیمار ہونے سے بچاتے ہیں۔ اسی وجہ سے بیماری کی صورت میں ادرک کی چائے پینے کا مشورہ دیا جاتا ہے۔ اگر معدہ مسلسل خرابی کی وجہ سے سست پڑ گیا ہو، بھوک کم اور دیر سے لگتی ہو اور کھانا ہضم نہ ہوتا ہو تو ادرک استعمال کریں۔

اس کے اینٹی آکسائیڈنٹس جسم میں موجود مضر صحت پروٹین کے اجزاء سے ہڈیوں کو پہنچنے والے نقصان کا ازالہ کرتے ہیں۔

125 ملی لیٹر ادرک کے رس میں 50 ملی لیٹر تل کا تیل ملا کر ہلکی آنچ پر صرف تیل باقی رہ جانے تک پکا کر محفوظ کرلیں اور حسب ضرورت مالش کریں۔ تیز سردی کی وجہ سے سر درد کی صورت میں اسے پیشانی پر ملیں۔ بچوں کے سینے کو گرم رکھنے کیلئے اس تیل کی مالش مفید ہے۔ سردی کی وجہ سے بدن میں درد ہو تو اس تیل کے ملنے سے فائدہ ہوتا ہے۔

آدھا کھانے کے چمچ ادرک کے جوس کو روٹی کے ساتھ ملا کر کھانے سے کھانسی اور بلغم میں فائدہ ہوتا ہے۔ چائے کی پتی کے بجائے ادرک ملا کر چینی اور دودھ والی چائے بنا کر پینے سے ٹھنڈ اور بخار کو فائدہ پہنچتا ہے۔ چائے زکام، کھانسی، سینے کی جکڑن، بہتی ہوئی ناک یا سر درد کے مسئلے کے حل کیلئے ادرک کو شہد کیساتھ یا قہوہ میں اچھی طرح اُبال کر استعمال کریں۔

نوٹ: مصالحہ میں شائع ہونے والے مضامین تحقیق کے بعد لکھے جاتے ہیں تاہم انہیں عام معلومات کیلئے شائع کیا جاتا ہے۔ قارئین کسی بھی نسخے کو اختیار کرنے سے قبل اپنے معالج سے ضرور مشورہ لیں۔ ■





# اجوائن' بنائے زندگی آسان

## یہ زندگی کو سہل بنانے کا انتہائی سستا نسخہ ہے

بھورے رنگ کی زیرے کی مانند چھوٹی سی "اجوائن" نامی جڑی بوٹی بڑے کام کی اور کرشماتی شئے ہے۔ایران ،مصراور پاکستان کو اجوائن کا گھر کہا جاتا ہے۔اجوائن کا تعلق پودینے کے خاندان سے ہے۔اسے چند خصوصی پکوانوں مثلاً بگھارے بینگن اوراچاری گوشت کا حصہ بنایا جاتا ہے غذائی افادیت سے بھرپوراجوائن بیسن کے پکوڑے'پوری کے آٹے'دال' مچھلی' نہاری اورگوشت کے پکوانوں میں منفرد ذائقہ پیدا کرتی ہے۔اس کے علاوہ اس کی وجہ شہرت مختلف بیماریوں سے نجات ہے۔

یہ ایک بہترین اینٹی آکسیڈنٹ اور جراثیم کش بھی ہے۔اجوائن سے جسم کو وٹامن کے حاصل ہوتا ہے جو نہ صرف ہڈیوں کی نشوونما کیلئے اہم ہے بلکہ خون کو جمنے نہیں دیتا۔اجوائن کے استعمال سے جلد کی سوزش' سر کے درد' نزلے اور زکام' گلے کی سوزش اور کھانسی جیسی بیماریوں سے محفوظ رہا جاسکتا ہے۔اجوائن کا تیل جلد میں جذب ہوکر ہڈیوں اور جوڑوں کو آرام دیتا ہے۔پٹھوں کی سوزش' زخم اور جوڑوں کے درد جیسے مسائل کو دُور کرنے کیلئے اجوائن کا تیل بے مثال ہے۔اجوائن سینے کی جلن اور تیزابیت میں فوری آرام پہنچاتی ہے۔½ چائے کا چمچہ اجوائن اور ایک چائے کا چمچہ سبز چائے کی پتی کو ایک گلاس پانی کیساتھ اُبالیں۔اس پانی دن میں دوبار استعمال سے نہ صرف معدے کی تیزابیت دُور ہوگی بلکہ جسم کی سُوجن بھی کم ہوجائے گی۔

اگر کیڑوں کے کاٹے اوراسکے زہر سے بچنا ہے تو اجوائن کا تیل لگائیں۔اس کے استعمال سے نظام انہضام بہتر ہوتا ہے۔یہ افیون کے مضر اثرات کو بھی زائل کرتی ہے۔

اجوائن کے چند دانے چبا لینے سے قے فوراً رک جاتی ہے اگر منہ کا ذائقہ خراب ہو تو اجوائن کے دانے چبانے سے ٹھیک ہوجاتا ہے۔اس کا استعمال دل کو طاقت دیتا ہے اوراعصابی درد کیلئے مفید ہے۔اجوائن کو اگر شہد کے ہمراہ کھایا جائے تو چہرے اور ہاتھ پاؤں کی سُوجن میں فائدہ دیتی ہے۔کالی کھانسی دُور کرنے کیلئے اجوائن کو پانی میں بھگوئیں اور پھر چھان کر 5 روز تک صبح وشام پئیں۔

ہچکی دُور کرنے کیلئے اجوائن کو آگ پر ڈال کر اس کا دھواں لیا جائے تو ہچکی فوراً بند ہوجاتی ہے۔اجوائن کے تیل میں پسی ہوئی دارچینی ملا کر کھانے سے پیٹ کا درد ختم ہوجاتا ہے۔

غرضیکہ ہر گھر کے باورچی خانے میں پائی جانے والی اجوائن سے کھانوں کی لذت وذائقہ بڑھائیں یا پھر بیماریاں بھگائیں۔یہ زندگی کو سہل بنانے کا انتہائی سستا نسخہ ہے۔■

# بچے اور سردیاں



## کھانے کو ہمیشہ خوش شکل اور خوبصورت بنا کر پیش کریں تا کہ بچوں کی دلچسپی برقرار رہے

تحریر: نیر رباب

سردیوں کا موسم دنیا بھر میں اپنے پر پھیلا چکا ہے' کہیں سردیاں برف سے سفید ہیں اور کہیں جاڑے سے اکڑی ہوئی' ہر جگہ سردی کے خوبصورت لال' نارنجی' پیلے اور بھورے رنگ بکھرے ہوئے ہیں' تاہم کچھ جگہوں پر سردی بس نام کیلئے ہی آتی ہے اس سب کے باوجود سردی کے موسم میں بچوں کیلئے احتیاط برتی جاتی ہے اور انہیں صبح اسکول جاتے ہوئے اور شام کے وقت گرم ملبوسات ضرور پہنائے جاتے ہیں۔ سردی کے موسم میں اللہ نے ہمارے لئے طرح طرح کے پھلوں اور سبزیوں کے تحفے بھیجے ہوتے ہیں جس میں پائے جانے والے خصوصی اجزاء موسم کی سختی سے بچانے میں معاون ثابت ہوتے ہیں۔

**آلو:** دنیا کا شاید ہی کوئی بچہ ہوگا جسے آلو پسند نہ ہوں' فرنچ فرائیز ہو یا آلو چاول یا آلو کا سالن شوق سے کھاتے ہیں' آلو میں وٹامن بی 6 اور سی وافر مقدار میں موجود ہوتا ہے۔ آلو کی غذائیت اتنی زیادہ ہے کہ پورا مضمون لکھا جا سکتا ہے اس لئے آلو بنایئے اور کھلایئے' بطور خاص ان بچوں کو جو کھیلوں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لینا چاہتے ہیں۔

**باجرے کا پراٹھا:** باجرے کے آٹے سے کسی بھی شکل میں بنائیں' اسے چینی' گڑ' شہد یا چاکلیٹ اسپریڈ کیساتھ بچوں کو کھلائیں یہ مزیدار پراٹھا صحت کیلئے نہایت مفید ہے۔

**شکر قندی:** وٹامن بی 12' بی 6' اے' سی' ڈی' کیلشیم اور فولاد سے بھرپور ہے' اُبال کر کھلائیں یا بیک کر کے' پیٹ بھی بھرتا ہے اور صحت کیلئے بہترین بھی ہے۔ ہلکے نمک' چاٹ مصالحے اور لیموں کیساتھ اس کا مزہ اور بھی زیادہ ہو جاتا ہے۔

**ہولے یا کچے چنے:** سبزی والے کے پاس عام دستیاب ہولے بھون کر کھائیں یا اُبال کر دونوں صورتوں میں صحت بھرا ذائقہ اور بچوں کیلئے ہولے کھانا ایک کھیل بھی۔

**انار:** جسم میں کولیسٹرول کم کرنے میں مدد کرتا ہے اور دوران خون کو بہتر بناتا ہے' روزانہ آدھی پیالی لال' رسیلے اور چمکدار انار کے دانے کھائیں اور کھلائیں۔

**ہری سبزیاں:** ہری سبزیوں میں بڑی مقدار میں وٹامن اے کے اور سی پایا جاتا ہے جو سردیوں میں بطور خاص قوت مدافعت بڑھانے میں مدد کرتے ہیں' اسلئے ہری سبزیوں کو کھانے کا حصہ ضرور بنائیں۔

**گاجر:** سردیوں گاجر کا موسم ہے' اب گاجروں کو کچا کھائیں یا سلاد میں یا پھر گاجر کا حلوہ بنائیں' ہر طرح اچھی لگتی ہے۔ گاجر میں موجود وٹامن جلد کو سورج کی یووی شعاعوں سے محفوظ رکھتے ہیں' اس میں بڑی مقدار پائے جانے والے وٹامن اے اور سی آنکھوں کی حفاظت کرتے ہیں۔

**مچھلی:** مچھلی میں اُومیگا تھری ہوتا ہے جو بچوں اور بڑوں کی صحت کیلئے بہت اچھا ہے' ہفتے میں ایک سے دو بار مچھلی کھانا کافی رہتا ہے۔

ان سب کیساتھ ایک بہت اہم بات یہ کہ کھانے کو ہمیشہ خوش شکل اور خوبصورت بنا کر پیش کریں' جیسے مچھلی کا سینڈوچ بنائیں تو سلائس کو اسنو مین کی شکل میں کاٹ لیں۔ باجرے کا پراٹھا یا کوئی بھی پراٹھا ہو چاند تارے کی شکل میں کاٹ کر پکا لیں' آلو اور گاجر سے کارٹون بنا لیں جیسے اُبلے آلو کے گول قتلے پر گاجر کے سینگ بنا کر لگا دیں' مٹر کی آنکھیں بنا دیں یا پھر آلو کے قتلے رکھ کر گاجر کے پاؤں لگا دیں۔ اسی طرح آلو اور گاجر کی کشتی بھی بہت اچھی بن جاتی ہے۔ جس طرح آپ کہانی سناتے ہوئے اپنے تخیل کو استعمال کیا جاتا ہے' اسی طرح بچوں کیلئے پلیٹ میں کھانا نکالتے ہوئے آرٹ اور ڈرائنگ کی صلاحیت استعمال کر کے بچوں کو حیران کیا جا سکتا ہے۔ بچے حیران ہو کر ہی کھانا کھا لیں گے اور آپ کو ان کے پیچھے بھاگنا نہیں پڑے گا! ■

## پاک سوسائٹی پر مُوجود مشہور و معروف مصنفین

| | | | |
|---|---|---|---|
| عُمیرہ احمد | صائمہ اکرام | عُشنا کوثر سردار | اشفاق احمد |
| نمرہ احمد | سعدیہ عابد | نبیلہ عزیز | نسیم حجازی |
| فرحت اشتیاق | عفت سحر طاہر | فائزہ افتخار | عنایت اللہ التمش |
| قُدسیہ بانو | تنزیلہ ریاض | نبیلہ ابر راجہ | ہاشم ندیم |
| نگہت سیما | فائزہ افتخار | آمنہ ریاض | مُمتاز مُفتی |
| نگہت عبداللہ | سباس گُل | عنیزہ سید | مُستنصر حُسین |
| رضیہ بٹ | رُخسانہ نگار عدنان | اقراء صغیر احمد | علیم الحق |
| رفعت سراج | اُمِ مریم | نایاب جیلانی | ایم اے راحت |

## پاک سوسائٹی ڈاٹ کام پر موجود ماہانہ ڈائجسٹس

خواتین ڈائجسٹ، شُعاع ڈائجسٹ، آنچل ڈائجسٹ، کرن ڈائجسٹ، پاکیزہ ڈائجسٹ، حنا ڈائجسٹ، رِدا ڈائجسٹ، حجاب ڈائجسٹ، سسپنس ڈائجسٹ، جاسُوسی ڈائجسٹ، سرگُزشت ڈائجسٹ، نئے اُفق، سچی کہانیاں، ڈالڈا کا دسترخوان، مصالحہ میگزین

## پاک سوسائٹی ڈاٹ کام کی شارٹ کٹس

تمام مُصنفین کے ناولز، ماہانہ ڈائجسٹ کی لسٹ، کِڈز کارنر، عمران سیریز از مظہر کلیم ایم اے، عمران سیریز از ابنِ صفی، جاسُوسی دُنیا از ابنِ صفی، ٹورنٹ ڈاؤنلوڈ کا طریقہ، آن لائن ریڈنگ کا طریقہ،

ہمیں وزٹ کرنے کے لئے ہمارا ویب ایڈریس براوزر میں لکھیں یا گُوگل میں پاک سوسائٹی تلاش کریں۔

اپنے دوست احباب اور فیملی کو ہماری ویب سائیٹ کا بتا کر پاکستان کی آن لائن لائبریری کا ممبر بنائیں۔

اِس خوبصورت ویب سائٹ کو چلانے کے لئے ہر ماہ کثیر سرمایہ درکار ہوتا ہے، اگر آپ مالی مدد کرنا چاہتے ہیں تو ہم سے فیس بک پر رابطہ کریں۔۔۔



# وزن نہ صرف کم کریں بلکہ رکھیں برقرار

ڈائٹنگ کا مطلب خود پر بڑھے ہوئے وزن کو لے کر ذہنی دباؤ ڈالنا نہیں بلکہ صحت کے اصولوں پر عمل کرنا ہے۔

صحت کیلئے چست وتندرست رہنا ہی صحیح ہے۔ جسم خوبصورت اور چست ہو تو ایک جانب آپ ایک متاثر کن شخصیت کے مالک نظر آتے ہیں تو دوسری جانب بیماریاں آپ سے دور بھاگتی ہیں۔ خود کو سلم اور فٹ رکھنے کیلئے بہت سے لوگ ورزش کرتے ہیں تو بہت سے خود پر کھانا پینا حرام کر بیٹھتے ہیں جبکہ محض صحت سے متعلق غلط عادتوں کو چھوڑ کر اچھی عادتوں کو اپنانے سے خوبصورت جسامت کا مالک بنا جا سکتا ہے۔ مثال کے طور پر اپنی غذا کے انتخاب پر توجہ دیتے ہوئے ایسی چیزیں کھائیں جو نہ صرف جسم کو توانائی پہنچائیں بلکہ انہیں کھا کر وزن بھی نہ بڑھے۔ اچھی صحت کیلئے ''ناشتا بادشاہوں جیسا' دوپہر کا کھانا وزیروں جیسا اور رات کا کھانا فقیروں جیسا'' کی مثال پر عمل کریں۔ 3 بار پیٹ بھر کر کھانا کھانے کے بجائے دن بھر میں 6 بار کھائیں لیکن ایک بار میں کم خوراک لیں۔ رات کے کھانے میں کاربوہائیڈریٹس مثلاً روٹی وغیرہ نہ لیں۔ کوشش کریں رات کا کھانا ہلکا پھلکا کریں جیسے سلاد' دالیں اور گرلڈ مچھلی' وغیرہ۔ اس بات کا خاص خیال رکھیں کہ ایک بار میں کیا اور کتنی مقدار میں کھا رہے ہیں۔

ڈائٹنگ کا مطلب خود پر بڑھے ہوئے وزن کو لے کر ذہنی دباؤ ڈالنا نہیں بلکہ صحت کے اصولوں پر عمل کرنا ہے۔ ڈائٹنگ کے دوران بھی مختلف طرح کے کھانے کھائیں بصورت دیگر ڈائٹنگ آپ کیلئے انتہائی مشکل ہو جائے گی۔ ضروری ہے کہ غذا کو تبدیل کرتے رہیں' مثال کے طور پر اگر ناشتے میں انڈا کھاتے ہیں تو اسے مختلف انداز میں بنائیں جیسے کہ کبھی آملیٹ بنا لیں تو کبھی اسے ہاف فرائی کر کے کھائیں اور کبھی اسے اُبال کر سبزیوں یا سلاد کے ساتھ نوش کریں۔ ہفتے میں دو دن انڈا لینے کے علاوہ گندم کی روٹی لے سکتے ہیں اور ساتھ کسی پھل کا جوس یا شیک بھی لیا جا سکتا ہے۔ دوپہر کے کھانے میں دالیں' سبزیاں' کباب' پالک' گندم سے بنا پاستا' چاٹ' حلیم' لال لوبیا یا مرغی کھائی جا سکتی ہے۔ اگر ناشتے میں روٹی کھا چکے ہیں تو دوپہر میں روٹی یا پاستے سے گریز کریں۔ اس بات کا خیال رکھیں کہ آپ کا کھانا سبزیوں کے تیل میں پکایا گیا ہو۔ رات کے کھانے میں چکن تکہ' گوبھی کا رول' سوپ، سبزیاں یا دالیں لی جا سکتی ہیں۔ رات میں سونے سے پہلے ہلکی پھلکی ورزش ضرور کریں۔

دن میں کئی بار اسنیکس لینے میں کوئی مضائقہ نہیں تاہم بطور اسنیکس پھل' تازہ پھلوں کے جوس یا خشک میووں کا انتخاب کریں۔ ایک دن میں تین سے زیادہ اسنیکس نہ لیں ناشتے' دوپہر کے کھانے اور رات کے کھانے کے بعد ایک' ایک اسنیک لیا جا سکتا ہے۔ رات کے کھانے کے بعد اسنیکس کا استعمال آپ کی خواہش پر منحصر ہے۔ رات کو کچھ کھانے کی طلب ہو تو تھوڑے سے خشک میوے کھا لیں۔ یوں تو پھل جسم کو طاقت وتوانائی پہنچاتے ہیں لیکن کسی بھی چیز کا ضرورت سے زیادہ استعمال نقصان دہ ہو سکتا ہے۔ پھلوں کی چاٹ بنا کر کھانے سے بہتر ہے کہ ایک بار میں ایک ہی پھل کھائیں۔

یہ ایک حقیقت ہے کہ ایک بار وزن میں کمی کے بعد ہمیں لگتا ہے کہ اب ہم بغیر سوچے سمجھے جو چاہیں کھا سکتے ہیں' جب کہ یہ ایک غلط خیال ہے۔ وزن برقرار رکھنے کیلئے ضروری ہے کہ آپ کی صحت مند غذا ہی رہے۔ یہ امر آپ کے کم ہونے والے وزن کو قابو میں رکھنے کیلئے انتہائی ضروری ہے۔ ■

# سردی میں پائیں بخار اور کھانسی سے نجات

ڈاکٹر کیرن برنڈل اور آرٹ ڈائریکٹر نیسی ہوفر نے اپنی کتاب میں بخار اور کھانسی کو بھگانے والی گھریلو تراکیب تحریر کی ہیں



سردی اپنی پوری شدت کیساتھ آچکی ہے' جیسے جیسے درجہ حرارت گر رہا ہے کھانسی' نزلے زکام اور بخار کی شکایات سامنے آرہی ہیں۔ بہت سے لوگ بیماری کے حملہ آور ہوتے ہی طبی ماہرین کا رُخ کرتے ہیں لیکن بہت سے لوگ گھریلو نسخے اور ٹوٹکوں کے ذریعے بیماری سے نجات پانے کے خواہاں ہوتے ہیں۔ آسٹریا کے ماہر طب کیرن برنڈل اور آرٹ ڈائریکٹر نیسی ہوفر نے ایسے لوگوں کیلئے اپنی کتاب میں ایسی گھریلو تراکیب بتائی ہیں جو کم خرچ اور وقت میں بخار اور کھانسی کو بھگا دیتی ہیں۔

کیرن اپنی کتاب میں لکھتے ہیں کہ جب بخار بالخصوص بچوں کو بستر پر لٹا دیتا ہے تو ایسے میں کڑوے سیرپ اور موٹی گولیاں زہر کی طرح لگتی ہیں لیکن اب اسکے استعمال کی ضرورت نہیں بس اپنے موزوں کو سرکے میں ڈبوئیں اور پہن لیں اس سے کچھ ہی دیر میں بخار کم ہونے لگے گا۔ کچھ لوگوں کو یہ طریقہ کچھ عجیب لگے گا لیکن تیز بخار میں یہ ایک تیر بہدف نسخہ ہے۔ اس نسخے کو بنانے کیلئے 500 ملی لیٹر پانی' 2 کھانے کے چمچے سرکہ' 2 اون والی جرابیں اور 2 تولئے لے لیں۔ سرکے اور پانی کو ملا کر اس میں تولیہ اور جرابے ڈبو لیں پھر تولئے کو سر پر رکھیں اور جرابیں مریض کو پہنا دیں۔ بستر کو گیلا ہونے سے بچانے کیلئے خشک تولیہ اس کے گرد لپیٹ دیں۔ 45 منٹ بعد بھی اگر بخار کم نہ ہو تو دوبارہ جرابوں کو بھگو کر پہنا دیں اس سے بہت جلد بخار اُتر جائے گا۔

کھانسی سے نجات کی یہ ایک آسان اور بالکل نئی ترکیب ہے جس کیلئے 500 ملی لیٹر دودھ ابال لیں' کچھ دیر بعد اس میں پیاز ڈالیں اور چند منٹ کے بعد نکال لیں' اسے ٹھنڈا ہونے دیں' پھر ایک کھانے کا چمچہ شہد ملا کر پی لیں۔ ضروری نہیں کہ سارا دودھ ایک ہی نشست میں پی لیا جائے۔ اس دودھ کو کچھ وقفے کے بعد گرم کرکے بھی پیا جا سکتا ہے۔ پیاز میں اینٹی بیکٹریل اور اینٹی انفلیمیٹری خصوصیات ہوتی ہیں جس میں شہد اضافہ کر دیتا ہے جبکہ یہ محلول انسان کے مدافعتی نظام کو مضبوط کرتا ہے' کھانسی اور بخار کو کم کرنے میں مددگار رہتا ہے۔

کتاب میں قبض سے نجات کیلئے بھی ایک قابل عمل نسخہ دیا گیا ہے جس کے مطابق 125 گرام پنیر' ایک چھلا اور کدوکش کیا ہوا سیب' ایک کھانے کا چمچہ السی کا تیل اور ایک کھانے کا چمچہ شہد لے لیں۔ ایک پیالے میں پنیر' سیب' السی کا تیل اور شہد ملا کر خوب اچھی طرح سے ملا لیں' پھر تھوڑا سا پانی ملا کر پی لیں۔ یہ نظام ہضم کو بہتر بنا کر قبض کے خاتمہ کر دیتا ہے۔

گیس کی شکایت کیلئے 2 چمچے اجوائن' 2 چمچے سویا' 2 چمچے سونف اور 250 ملی لیٹر پانی لیں۔ سونف' اجوائن اور سوئے کو کوٹ لیں' اس میں سے 2 چائے کا چمچہ آمیزہ ایک پیالی میں ڈالیں۔ اس میں اُبلتا ہوا پانی ڈالیں اور 10 منٹ بعد بغیر چینی ملائے پی لیں جبکہ باقی آمیزہ محفوظ کر لیں۔ ■



# عرقِ گلاب' فائدے بے شمار

**گلابوں کا عرق چہرے اور جلد کو خوبصورت بنانے کیلئے بے حد مفید ہے**

گلاب کے پھولوں سے نہایت حسین تصورات وابستہ ہیں' انہیں ہمیشہ حسن اور خوبصورتی سے منسلک کیا جاتا رہا ہے۔ اس کم قیمت لیکن بڑی خوبیوں والے پھول کا عرق بھی بیش بہا خصوصیات کا حامل ہوتا ہے۔ گلاب چہرے اور جلد کو خوبصورت بنانے کیلئے بے حد مفید ہے۔ یہ نہ صرف چہرے کی دلکشی میں اضافہ کرتا ہے بلکہ اسے صحت مند بھی بناتا ہے۔

صبح اُٹھنے کے بعد بسا اوقات آنکھیں سُوجی ہوئی محسوس ہوتی ہیں' اس کی وجوہات میں جسم میں پانی کی کمی' ذہنی دباؤ یا بادی غذا کا استعمال ہوسکتا ہے۔ صبح اٹھ کہ اگر آنکھیں سُوجی ہوئی لگیں تو روئی کے ٹکڑوں کو عرق گلاب میں بھگو کر آنکھوں پر رکھیں۔ اس عمل سے آنکھوں کی خوبصورتی میں اضافہ بھی ہوتا ہے۔

روئی کو عرق گلاب میں بھگو کر اس سے چہرہ صاف کرنے سے جلد میں موجود گرد اور میل کچیل صاف ہو جاتا ہے' یہ ایک بہترین جراثیم کش بھی ہے جس کا استعمال چہرے کو نرم و ملائم کرتا ہے' اسے صاف اور چمکدار بناتا ہے۔

عرق گلاب فیس پیک بنانے کیلئے بھی استعمال کیا جا سکتا ہے۔ بیسن کو عرق گلاب میں گھول کر چہرے پر لگائیں' خشک ہونے پر دھولیں۔ یہ فیس پیک چکنی جلد والوں کیلئے مفید ہے۔ رات کو سونے سے پہلے ملتانی مٹی میں عرق گلاب ملا کر چہرے پر لگائیں۔ اس سے میل کچیل صاف ہو جاتا ہے' چہرے کو ٹھنڈک پہنچتی ہے اور چہرہ چمکدار ہو جاتا ہے۔ اگر جلد خشک ہے تو عرق گلاب میں ایلوویرا کا جیل ملا کر استعمال کیا جا سکتا ہے۔

خشک جلد والوں کی جلد کو نم رکھنے کیلئے عرق گلاب بہترین ہے' یہ جلد کی کھچاوٹ دُور کرتا ہے۔ جبکہ چکنی جلد والوں کے چہرے پر عرق گلاب کے استعمال زائد چکناہٹ اور تیل ختم ہو جاتا ہے۔ جلد کی نمی کو بحال رکھنے کیلئے وقفے وقفے سے عرق گلاب کا اسپرے کرنے سے خشک جلد نرم و ملائم ہو جاتی ہے۔

عرق گلاب کو بطور ٹونر بھی استعمال کیا جا سکتا ہے۔ عرق گلاب میں مساوی مقدار میں دودھ ملائیں' اسے روئی سے ہاتھ اور چہرے پر لگائیں' اس عمل سے جلد کی رنگت یکساں رہتی ہے' جلد پر سے جھلنے کے نشان اور سیاہ دھبے دُور ہو جاتے ہیں۔

چہرے کے دھبے اور جھریاں مٹانے کیلئے دہی' میں کھیرا' پسی ہوئی صندل کی لکڑی اور عرق گلاب ملا کر بطور ماسک لگائیں۔ اس سے دھبوں اور جھریوں کے علاوہ کیل مہاسے اور چوٹ کے نشان بھی ختم ہو جاتے ہیں۔

شیمپو کرنے کے بعد اکثر بال خشک ہو جاتے ہیں۔ اگر بال دھونے کے بعد بالوں کی جڑوں پر عرق گلاب لگا لیا جائے تو بال خشک ہونے سے محفوظ رہیں گے۔ عرق گلاب ایک بہترین کنڈیشنر کا کام کرتا ہے' اس کے علاوہ یہ سر پر خشکی پیدا کرنے والے جرثوموں کو بھی ختم کرتا ہے۔

عرق گلاب کو فیس واش میں ملا کر لگانے سے فیس واش کی افادیت بڑھ جاتی ہے۔ اس میں میں موجود وٹامن بی تھری' سی' ڈی اور ای چہرے کی شادابی برقرار رکھتے ہیں۔ ■



# لمبے' گھنے اور چمکدار بال

## جھڑتے ہوئے بالوں کو روکنے کیلئے احتیاطی تدابیر اور ٹوٹکے اختیار کریں

بالوں کا گرنا ایک انتہائی عام اور مشکل مسئلہ ہے' تاہم چند احتیاطی تدابیر اختیار کرنے سے اس بڑی پریشانی سے بچا جا سکتا ہے۔ بالوں کو گرنے سے روکنے کیلئے ایسی غذاؤں کا استعمال ضروری ہے جو توانائی سے بھرپور ہوں مثلاً مچھلی جس میں بڑی مقدار میں اُومیگا تھری پایا جاتا ہے۔ اس کے علاوہ سبز پتوں والی سبزیاں جیسے کہ پالک اور میتھی وغیرہ' جن میں پائے جانے والے وٹامنز' معدنیات' اینٹی آکسیڈنٹ اور فولاد بالوں کیلئے نہایت مفید ہیں۔ اس کے علاوہ گاجر اور سبز پتوں کا جوس پینے سے نہ صرف بال گرنا کم ہو جاتے ہیں بلکہ نئے بال بھی نکلنے لگتے ہیں۔ غذائی احتیاط کے ساتھ مستقل مزاجی سے درج ذیل نسخوں میں سے کوئی بھی ایک اختیار کر کے بالوں کے مسائل پر قابو پانے کی طرف پہلا قدم بڑھایا جا سکتا ہے۔

بالوں کو تیزی سے بڑھانا مقصود ہو تو 2 سے 3 پیاز کو جوسر میں پیسیں اور اسے چھان لیں۔ پیاز کے رس کو بالوں کی جڑوں اور بالوں میں لگا کر 45 منٹ کیلئے چھوڑ دیں۔ بالوں کو کسی معیاری شیمپو سے دھوئیں۔ ہفتے میں دو مرتبہ یہ عمل کرنے سے بال تیزی سے بڑھنے لگتے ہیں۔

ایک پیالی کلونجی کو پانی کے ہمراہ پیس کر گاڑھا آمیزہ تیار کر لیں۔ اس آمیزے کو بالوں کی جڑوں اور بالوں میں 30 منٹ تک لگا رہنے دیں' پھر بالوں کو شیمپو سے دھو لیں۔ اس عمل کو ہفتے میں 2 مرتبہ دہرایا جا سکتا ہے۔

5 کھانے کے چمچے سیب کے سرکے کو تھوڑے سے پانی میں ملائیں۔ اس پانی کو شیمپو کرنے کے بعد بالوں کی جڑوں میں لگائیں۔ یہ جڑوں کو صاف کر کے بالوں کو لمبا ہونے میں مدد دیتا ہے۔

4 کھانے کے چمچے میتھی کے دانے رات کو پانی میں بھگو دیں۔ صبح اسے پیس کر ناریل کا دودھ ملائیں اور ماسک کی طرح بالوں اور جڑوں میں لگائیں۔ 30 منٹ کے بعد بالوں کو کسی معیاری شیمپو سے دھو لیں۔

ایک انڈے کو پھینٹ کر اس میں ایک چائے کا چمچہ شہد اور زیتون کا تیل یکجان کر لیں۔ اس آمیزے کو بالوں کی جڑوں اور بالوں پر لگا کر 30 منٹ کیلئے چھوڑ دیں۔

80 گرام نیم کے تیل میں 40 گرام ناریل کا تیل ملا لیں۔ اس تیل سے بالوں کی جڑوں میں 5 منٹ تک مالش کریں۔ کم از کم 2 گھنٹوں تک بالوں کی جڑوں میں لگا رہنے دیں' پھر بال دھو لیں۔

لمبے بالوں کیلئے 50,50 گرام کاہو کا تیل' میٹھے بادام کا تیل' ارنڈی کا تیل' زیتون کا تیل اور نیم کا تیل ملائیں۔ اس میں وٹامن ای کے 2 کیپسول ملا کر اسے بالوں کی جڑوں میں لگائیں۔

نرم و ملائم بالوں کیلئے 3 چائے کے چمچے ایلوویرا کا جیل اور مساوی مقدار میں ناریل کا تیل ملا کر بالوں میں لگائیں۔ 20 منٹ کے بعد بال اپنے شیمپو سے دھو لیں۔

اگر لمبے بال چاہئے تو املی کو رات کو پانی میں بھگو دیں۔ صبح اس سے پانی سے سر دھو لیں' سر خشک ہو جائے تو ناریل کا تیل لگا لیں' اس عمل کو ہفتے میں 3 بار کریں۔

کیلے کی جڑوں کا رس ایک لیٹر' چقندر کا رس ایک لیٹر' خشک آملہ 250 گرام' برگ مہندی 120 گرام اور برگ دسمہ 120 گرام درمیانی آنچ پر آدھا رہ جانے تک پکائیں۔ اس میں تل کا تیل 250 گرام ملائیں۔ جب صرف تیل باقی رہ جائے تو اسے چھان کر بوتل میں بھر لیں اور بال لمبے کرنے کیلئے اسے استعمال کریں۔ ■



# ٹوٹکے

اگر آپ کسی مسئلے سے دوچار ہیں اور آپ کو چاہیے زبیدہ آپا کا مشورہ تو بلاجھجک ہمارے ای میل یا آفس کے ایڈریس پر لکھ بھیجیں۔ زبیدہ آپا مصالحہ ٹی وی فوڈ میگزین کے ذریعے آپکے مسئلے کا حل آپ تک پہنچائیں گی۔



## جھینگوں کی بدبو دور کرنے کیلئے

کھانے میں انتہائی مزے دار جھینگوں کے کسی بھی پکوان سے اگر اس کی بدبو آ رہی ہو تو اسے کھانے کا دل نہیں چاہتا۔ اگر آپ چاہتی ہیں کہ آپ کے جھینگوں میں سے بدبو نہ آئے تو انہیں چند منٹ کیلئے سرکہ لگا کر رکھیں اور پھر دھولیں۔ اس کے بعد فرائنگ پین میں 2 کھانے کے چمچے تیل گرم کریں اور جھینگوں کو ایک منٹ کیلئے تل کر نکال لیں۔ یاد رکھیں کہ جھینگوں کو زیادہ پکایا جائے تو یہ سخت ہو کر بے مزہ ہو جاتے ہیں لہذا انہیں چند منٹ سے زیادہ نہ پکائیں۔





## مچھلی کو زیادہ عرصے تک محفوظ رکھنے کیلئے

سرد موسم میں اگر مچھلی لا کر فریز کرنی ہے تو اس پر پہلے بغیر دھوئے سرکہ لگائیں' پھر دھو کر چھلنی میں رکھیں' پانی نکل جائے تو اسے فریز کرلیں۔ مچھلی کو سرکے سے دھوئیں' اس کا پانی خشک کریں' اس پر لیموں کا رس' ہلدی اور نمک لگائیں۔ توے کو چکنا کریں' اس کے مصالحہ لگے ٹکڑے ہلکے سے سینک کر اُتار لیں اور ٹھنڈا ہونے پر ڈیپ فریزر میں رکھ لیں۔ اس طرح محفوظ کی گئی مچھلی 6 مہینوں تک بھی تازہ لذت دے گی۔ اگر گھر میں سرکہ نہیں ہے تو خالی لیموں اور نمک لگا کر دھولیں۔




## چاول' دال اور مصالحے محفوظ رکھنے کیلئے

چاولوں کو ایک سفید چادر پر پھیلا دیں' اس پر ثابت ہلدی' نیم کے پتے اور لاہوری نمک ڈال کر اچھی طرح سے ملائیں اور ڈبے میں بھر لیں۔ سرسوں کے تیل کو ہاتھوں پر لگا کر اسے چاولوں کے اُوپر ہلکا سا پھیر لیں۔ چاول 6 مہینے تک ٹھیک رہیں گے۔ دالوں کو صاف ڈبوں میں بھریں' 6 قطرے کیسٹر آئل ڈال کر دالیں اُوپر نیچے کرلیں۔ مصالحوں کے ڈبوں پر ہلکا سا مونگ پھلی کا تیل لگائیں اور مصالحے اس میں ڈال لیں۔ مصالحے مدتوں خراب نہیں ہوں گے۔



## ''مصالحہ'' نہ ملنے کی صورت میں

اگر آپ مصالحہ ٹی وی فوڈ میگزین یا ہم نیٹ ورک کی دیگر مطبوعات خریدنے کے خواہاں ہیں اور آپ کو قریبی بک اسٹال پر ہماری مطبوعات دستیاب نہیں ہیں تو فکر کی ضرورت نہیں۔ ابھی فون اُٹھائیں اور مصالحہ کے ڈسٹری بیوٹر سے 0333-2168390 پر یا ہم نیٹ ورک کے یو اے این نمبر 111-486-111, Ext: 282 & 299 پر رابطہ کریں۔

# MASALA
## TV FOOD MAG
**RECIPES IN ENGLISH & URDU**

HUM مصالحہ

''مصالحہ ٹی وی فوڈ میگزین''
کے سالانہ خریداروں کیلئے
خوشخبری
~~1900~~ روپے کی سالانہ خریداری
شاندار بچت کے ساتھ
صرف **1500** روپے میں

وصول کرنے والے کا نام

نام ____________________

پتہ ____________________

____________________

شہر ____________________

ملک ____________________

فون نمبر (دفتر / رہائش) ____________________

ای میل ____________________

اگر ملازمت پیشہ ہیں تو ادارے کا نام ____________________

____________________

از راہ کرم درج بالا معلومات فراہم کریں تا کہ آپ کو بہترین خدمات فراہم کی جا سکیں

**ادائیگی کیلئے:**

1. بینک ٹرانسفر (بشمول بینک اخراجات) ____________________
2. چیک/ڈرافٹ ____________________
3. پے آرڈر ____________________

بنام ہم نیٹ ورک لمیٹڈ
اکاؤنٹ نمبر 00140290024 3 بینک الفلاح ڈیفنس برانچ، کراچی پاکستان

فارم مکمل کر کے درج پتے پر روانہ کریں

ایڈیٹر 'مصالحہ ٹی وی فوڈ میگزین'
10/11 حسن علی اسٹریٹ، بالمقابل آئی آئی چندریگر روڈ، کراچی، پاکستان

(آرڈر کی تکمیل کیلئے کم از کم 15 دن کا وقت درکار ہے)

# یہ شمارہ پاک سوسائٹی ڈاٹ کام نے پیش کیا ہے

## پاک سوسائٹی خاص کیوں ہیں:-

ہائی کوالٹی پی ڈی ایف

ایڈ فری لنکس

ایک کلک سے ڈاؤنلوڈ

ڈاؤنلوڈ اور آن لائن ریڈنگ ایک پیج پر

کتاب کی مُختلف سائزوں میں اپلوڈنگ

ناولز اور عمران سیریز کی مُکمل رینج

**Click on http://paksociety.com to Visit Us**

پاک سوسائٹی کو فیس بُک پر جوائن کریں http://fb.com/paksociety

پاک سوسائٹی کو ٹوئٹر پر جوائن کریں http://twitter.com/paksociety1

پاک سوسائٹی کو گُوگل پلس پر جوائن کریں https://plus.google.com/112999726194960503629

ہمیں وزٹ کرنے کے لئے ہمارا ویب ایڈریس براؤزر میں لکھیں یا گُوگل میں پاک سوسائٹی تلاش کریں۔

اپنے دوست احباب اور فیملی کو ہماری ویب سائیٹ کا بتا کر پاکستان کی آن لائن لائبریری کا ممبر بنائیں۔

اِس خوبصورت ویب سائٹ کو چلانے کے لئے ہر ماہ کثیر سرمایہ درکار ہوتا ہے، اگر آپ مالی مدد کرنا چاہتے ہیں تو ہم سے فیس بُک پر رابطہ کریں۔۔۔

ہمیں فیس بُک پر لائک کریں اور ہر کتاب اپنی وال پر دیکھنے کے لئے امیج پر دی گئی ہدایات پر عمل کریں:-



